کتب خانہ
جامعۂ عثمانیہ

۱۔ اراکین مجلس اعلیٰ، مجلس [illegible]، مجلس انتظامی و
مجالس تنقیحات نصاب پانچ کتابیں ایک ماہ کے لئے اپنے پاس رکھ سکیں گے۔

۲۔ اساتذۂ جامعۂ عثمانیہ و کلیہ جات متعلقہ و رجسٹرار، عہدہ داران جامعہ
اور اراکین دار الترجمہ دس کتابیں ایک ماہ کے لئے اپنے پاس رکھ سکیں گے۔

۳۔ طلبائے [illegible] دو کتابیں لے سکتے ہیں اور انٹرمیڈیٹ
کے طلبہ تین کتابیں، ایم۔ اے، ایل ایل بی و متعلمین تحقیقاتی جماعتوں کے
طلبہ پانچ کتابیں دو ہفتہ تک اپنے پاس رکھ سکیں گے۔

۴۔ مدت مقررہ پر کتابیں واپس نہ ہوں تو طلب کے حساب
ایک آنہ یومیہ فی کتاب جرمانہ لیا جائے گا۔

۵۔ بشرط موقع کتابیں پھر جاری کی جا سکیں گی مگر اس غرض کے لئے
کتب خانہ میں کتاب کا لانا لازم ہے۔

۶۔ کتابیں گم یا خراب ہو جائیں تو مستعیر پر ذمہ داری
عائد ہوگی۔

۷۔ کتابوں پر کسی قسم کا نشان بنانا یا حاشیہ لکھنا منع ہے۔

۸۔ قلمی نسخے و حوالے کی کتابیں
جاری نہ کی جا سکیں گی۔ فقط

# خطبۂ افتتاحیہ

(پریسیڈنشل ایڈریس)

مجلس تعلیمی حیدرآباد دکن

از

محمد اکبر نذر علی حیدری بی۔اے صدر مجلس

معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ دولت آصفیہ

سنہ ۱۳۲۴ف

مطبع اختر دکن واقع افضل گنج حیدرآباد دکن

# خطبۂ افتتاحیہ

(پریسیڈنشل ایڈریس)

## مجلس تعلیمی حیدرآباد دکن

از


محمد اکبر نذر علی حیدری بی۔اے صدر مجلس

معتمد عدالت وکوتوالی وامور عامہ دولت آصفیہ



۱۳۲۷ ف

مطبع اختر دکن واقع افضل گنج حیدرآباد دکن

حضرات! یہ بہت نازک اور پر خطر وقت ہے۔ یورپ مین ایک خونخوار اور خونریز جنگ ہو رہی ہے۔ جس سے ایک عالم مین ماتم بپا ہے۔ ہزارون لاکھون بندگان خدا بیوجہ و بے گناہ قتل کئے جارہے ہین اور ساری دنیا مین ایک تشویش اور ہنگامہ مچا ہوا ہے۔ لیکن اس تاریکی مین صرف ایک جھلک نظر آتی ہے وہ یہ ہے کہ ہمنے بحیثیت رعایا کے اپنے فرض کو بکمال بخوبی انجام دیا اور اس سے بڑھکر یہ کہ ہمارے آقاے ولی نعمت اعلیحضرت حضور انور خلد اللہ ملکہٗ اپنی پر خلوص دوستی کا حق ادا کردیا جو انہین اپنے آباے کرام سے ارثاً ملا ہے ہمین خداے ذوالجلال پر پورا بھروسا ہے کہ وہ حق کا ساتھ دیگا اور جبر و استبداد کو پامال کرے گا۔ اسلیئے یہان نہ بدامنی ہے اور نہ بے چینی اور پورا اطمینان حاصل ہے اور اس اطمینان کی ایک دلیل یہ ہے کہ ہم آج اُس نیک کام کو شروع کرنے والے ہین اور اس تعلیمی مجلس کا آغاز کرنے کو ہین جس سے ہمارے ملک کی فلاح اور ہماری امیدین وابستہ ہین۔ اور ہم سب کو اعلیحضرت حضور پر نور خلد اللہ ملکہ کا تہ دل سے شکر گزار ہونا چاہیئے کہ ازرہ مراحم خسروانہ اس مجلس کے انعقاد کی منظوری عطا فرمائی۔

اس کے بعد مین اپنا دلی رنج اور افسوس اُس ملکی اور قومی صدمے پر ظاہر کرتا ہون

جو اس سال ہندوستان کو محب قوم مسٹر گوکھلے۔ مولانا حالی اور مولانا شبلی ڈاکٹر رگھوناتھہ کی وفات سے پہنچا ہے میرا اظہار رنج محض رسمی بحیثیت میر مجلس کانفرنس کے نہین ہے۔ بلکہ درحقیقت میرا دل اُس پر الم حادثہ سے پاش پاش ہے مجھے تینون بزرگون کی خدمت مین نیاز حاصل تہا اور جب مجھے ان کی وفات کا خیال آتا ہے تو میرا دل بھر آتا ہے اور اس بھرے جلسے مین کون ایسا ہے جسے ان محسنین ملک کی وفات پر حقیقی رنج والم نہ ہوا کیا ہم اتنے بڑے ملک مین کسی ایک شخص کا نام بہی بتا سکتے ہین جس نے اپنے ملک کی ایسی بے ریائی۔ اس قدر خلوص اور ایثار کے ساتہہ خدمت کی ہو اور جس نے اپنے ملک کی خاطر اپنی جان و مال اور عزت سب کچہ قربان کردیا ہو مجہے مسٹر گوکھلے کے دوسرے خیالات سے بحث نہین لیکن جو بے نظیر تعلیمی خدمت اونہون نے کی ہے اور جو ایثار وخلوص کا نمونہ اونہون نے پیش کیا ہے وہ محتاج بیان نہین کیا ہم اپنی قوم مین مولانا حالی کی نظیر پیش کر سکتے ہین جس نے اردو ادب مین ایسا انقلاب عظیم پیدا کیا ہو جس کے پر درد نغمون سے اہل ملک کو خواب غفلت سے اس طرح جگایا ہو اور جس کی پاک سیرت اور اعلیٰ خصائل کا ایسا عجیب وغریب اثر ہوا ہو کیا کوئی ہمین اس وقت ڈاکٹر رگھوناتھہ سے بڑہکر علم یا طالب علمون کا سچا دوست بتا سکتا ہے کیا اس وقت مولانا شبلی کی کوئی مثال ہمارے ملک مین موجود ہے جس نے اپنی ساری عمر علمی تحقیقات مین صرف کی ہو۔ جس نے تاریخ اسلامی کا ایسا صحیح ذوق ملک مین پیدا کیا ہو اور جس نے آخر دم تک اسی علمی دہن مین اپنی عمر صرف کردی ہو۔ اور

عجیب بات یہ ہے کہ ان تینون محبان وطن نے اپنی ہمت اور کوشش اور عمر کا بڑا حصہ تعلیم کی تشویق اور اشاعت مین صرف کیا جو بنیاد ہے تمام ترقیون اور بہبودیون کی۔ یہ تینون غریب خاندان کے تھے عمر بہر غریب اور قلیل معاش رہے لیکن جو کام انہون نے کئے ہین اور جو عزت انہین دنیا مین حاصل ہے کیا کوئی لکھپتی اور کروڑپتی اس کا مقابلہ کر سکتا ہے۔

یہی وہ لوگ ہین جو دنیا کا نمک اور عالم کی روشنی کہلاتے ہین یہی وہ لوگ ہین جو ملک کے فدائی اور قوم کے شیدائی ہین اور یہی وہ لوگ ہین جن کی زندگی قابل تقلید ہے ہم سب کو اون کی وفات کا رنج اور صدمہ ہے لیکن ہماری سعادتمندی اسی مین ہے کہ ہم اون کی پاک زندگی اور ان کے خلوص اور ایثار سے سبق حاصل کرین۔

حضرات! مین آپ صاحبون کی خدمت مین دلی مبارکباد پیش کرتا ہون کہ آپنے اس تعلیمی مجلس کے قیام سے ملک پر ایسا بڑا احسان کیا ہے کہ جس کا شکریہ نہ صرف ہم بلکہ آیندہ نسلین بھی ادا کرین گی۔ میری رائے مین اگر اس ملک کے لئے سب سے بہتر، سب سے مفید اور سب سے اعلیٰ کوئی کام ہو سکتا ہے تو وہ ایک ایسی ہی تعلیمی مجلس ہے۔ اگرچہ یہ کام بہت پہلے شروع ہونا چاہیے تھا اور حقیقت یہ ہے کہ ہم نے بہت دیر کی ہے، لیکن اس تاخیر کی تلافی ہم اپنی مستعدی۔ جفاکشی اور محنت سے کر سکتے ہین۔ اور اگر یہ کام اسی جوش اور مستعدی کے ساتھ جاری رہا تو ہم دیکھین گے کہ اس کے نتائج کیسے عمدہ اور اس کے اثرات

کیسے بے بہا پیدا ہوں گے - مناسب تو یہ تھا کہ اس مجلس کی صدارت کے
لئے کسی صاحب علم وفضل کا انتخاب کیا جاتا جو اس خدمت کو مجھ سے بہتر
اور زیادہ خوبی کے ساتھ انجام دیتا مجھے علم وفضل کا ہرگز دعوی نہیں ہے اور
یہ میں بغیر کسی انکسار اور تصنع کے کہتا ہوں - لیکن میں علم کا خدمت گزار ضرور
ہوں اور اس ناچیز خدمت گزاری پر مجھے فخر ہے - میرا دلی منشا ہے کہ اس ملک
میں تعلیم عام ہو اور علم کی روشنی سے سارا ملک منور ہو جائے - مجھے ابتدا سے
ملازمت سے جہاں جہاں میں رہا تعلیم سے خاص دلچسپی رہی اور میں نے
اپنی بساط کے موافق ہمیشہ اس میں حصہ لیا - اور جب سے میں اس ریاست
میں ہوں مجھے سب سے زیادہ خیال تعلیم کا رہا اور جب تک میں رہوں گا
میں ہمیشہ اس کی ترقی کو مد نظر رکھوں گا - اس لئے جو عزت کہ آپ نے مجھے اس
مجلس کے اجلاس اول کی صدارت کی بخشی ہے اس کا میں تہ دل سے ممنون
ہوں اور اس موقع کو میں اپنی زندگی میں ہمیشہ فخر ومباہات کے ساتھ یاد رکھونگا

حضرات! علاوہ ان اعلیٰ خوبیوں اور نیکیوں کے جو ہمیشہ عزت اور وقعت
کی نگاہ سے دیکھی جائیں گی - ہر زمانہ میں بلحاظ ضروریات وقت اور اقتضائے
زمانہ بہت سی دوسری ایسی چیزیں اور بہت سے دوسرے ایسے کام ہیں
جن کی قدر و منزلت گھٹتی بڑھتی رہتی ہے - یہاں تک کہ بعض اوقات ان کا درجہ
نیکی اور ثواب تک پہنچ جاتا ہے - اگر اس زمانے کے حالات اور ضروریات
پر نظر ڈالی جائے تو اشاعت تعلیم اور علم پھیلانا درحقیقت نیکی اور ثواب کا کام
ہے اور اگر آپ مجھے اجازت دیں تو میں کہونگا کہ **جہاد** کا کام ہے -

کیا جہالت و ظلمت سے جنگ کرنا، تاریکی کو رفع کرنا اور علم کی روشنی پھیلانا جہاد نہین ہے خصوصاً ایک ایسی ملک مین جہان تعلیمی حالت پست ہے جہان علم مفقود ہوتا جاتا ہے اور جہان ابھی لوگونکو علم کی پوری قدر نہین ہے اور جہان آپ کو یہ سنکر نہایت تعجب معلوم ہوگا کہ معمولی پڑھے لکھے لوگون کی تعداد ایک ہزار مین صرف (۲۸) ہے یعنی سو مین ۲،۸ یہ خوشی اور شکر کی بات ہے کہ گذشتہ دس سال مین حیدرآباد کی آبادی نے قابل لحاظ اور معتدبہ ترقی کی ہے لیکن جب آبادی کی ترقی کے مقابلہ مین تعلیمی حالت پر نظر ڈالی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ بجائے ترقی کے اس کی تعداد چار کس فی ہزار گھٹ گئی ہے۔

اگر آپ قرب وجوار کے انگریزی صوبون اور ریاستون سے مقابلہ کرین گے تو اس سے صاف معلوم ہوگا کہ ہم کس قدر پیچھے ہین۔ اور اس مقدس کام کے لیے کس قدر جان توڑ کر کوشش کرنی چاہیے۔ ملاحظہ ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| ٹراونکور | مین فیصدی لکھے پڑھے | ۱۵ |
| بڑودہ | " | ۱۰/۱ |
| مدراس | " | ۷/۵ |
| بمبئی | " | ۷ |
| میسور | " | ۶/۳ |
| ممالک متوسط وبرار | " | ۳/۳ |
| ریاست حیدرآباد | " | ۲/۸ |

مین نے اس تفاوت کے دکھانے کے لئے ایک ڈایاگرام تیار کیا ہے جو اس وقت آپ کے سامنے ہے اور جس سے ایک نظر مین ہماری تعلیمی حالت کا نقشہ آنکھون کے سامنے پھر جائیگا کیا یہ حالت قابل حیرت، قابل افسوس اور قابل شرم نہیں ہے ؟ سررشتۂ تعلیمات کو الزام دینا آسان ہے، لیکن کیا ملک کے تعلیم یافتہ اور دیگر با خبر اصحاب کا یہ فرض نہیں ہے کہ وہ اس سررشتہ کو مدد دین اور تعلیم کی اشاعت مین مختلف طور سے کوشش کرین ؟

اگرچہ سررشتہ تعلیم اس خاص غرض سے سرکار نے قایم کیا ہے۔ لیکن درحقیقت تعلیم ایک ایسی چیز ہے کہ اس کے لئے کوشش کرنا تمام سررشتون، تمام تعلیم یافتہ اور ملک کے بہی خواہ اصحاب کا فرض ہے۔ کیا رعایائے ممالک محروسہ سرکار عالی ہندوستان کے دوسرے حصص کے باشندون سے زیادہ کم سمجھ زیادہ غبی اور ناقص الذہن ہے؟ یہ ممکن نہین اور اسلیے اس کمی کے اسباب ہمین دوسری جگہ تلاش کرنے چاہئین اس مین شک نہین کہ تعلیمی لحاظ سے خاص شہر حیدرآباد کی حالت بہت قابل اطمینان ہے۔ اور اگر اس کا مقابلہ اضلاع سے کیا جاے تو حیرت انگیز ہے۔ تقریباً بیس فیصدی خواندہ اشخاص میں سے ستر فیصدی انگریزی پڑھے لکھے اور ۱۸ فیصدی خواندہ عورتین ہیں۔ لیکن کیا ممالک محروسہ سرکار عالی سے مراد صرف شہر حیدرآباد ہے۔؟

مگر جب ہم اعلیٰ تعلیم کی طرف نظر دوڑاتے ہین تو جو مسرت ہمیں بلدہ کی تعلیمی حالت

سے ہوئی تھی وہ مبدل بہ افسوس وحسرت ہوجاتی ہے ۔

حضرات! حالت ناگفتہ بہ ہے ۔ اور اس کے بیان کرنے سے بھی شرم معلوم ہوتی ہے ۔ لیکن اس سے میرا مقصد کسی کو الزام دینا نہین بلکہ میرا منشا اس سے یہ ہے کہ ارکان کانفرنس جنھون نے اس کام کا بیڑا اُٹھایا ہے، وہ ابھی ہی سمجھ لین کہ اُنکے سامنے کیسا بڑا کیسا اہم اور کیسا دشوار اور کٹھن کام ہے ۔ اور ابھی سے اُنھین اُن موانعات کے سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیئے جو ہمارے رستہ مین حائل ہین اگر دیکھا جاے تو سارے ملک میں بلدہ ہی ایک شہر ہے اور بلاشبہ یہ بہت بڑا شہر ہے لیکن اس کے سواے ملک کے دوسرے بہت کم ایسے مقامات ہین جن مین شہریت کے آثار پاے جاتے ہون اور یہی وجہ ہے کہ وہان تعلیم کی ضرورت اس قدر محسوس نہین ہوئی ہے ۔ شہرون کے ترقی پانے اور بڑھنے سے قصبات اور پھر دیہات پر اثر پڑے گا ۔ چنانچہ بلدہ کا جو اثر اس کے قرب وجوار پر پڑا ہے اس سے میرے بیان کی تصدیق ہوتی ہے ۔ تمام اضلاع ممالک محروسہ مین صرف اطراف بلدہ اور میدک ایسے ضلع ہیں جہان لکھے پڑھے لوگون کا اوسط تمام ریاست کے اوسط کے برابر بلکہ اس سے کچھ زاید ہے اور یہ صرف بلدہ کا اثر ہے

اس کے علاوہ تجارت ایک ایسی چیز ہے جو تعلیم کی ممد اور اسکی ترقی کا باعث ہوتی ہے جون جون ریلوں اور سڑکون کی توسیع ہوگی اور ذرائع آمدورفت سہل ہوتے جائین گے تجارت کو فروغ ہوگا اور اس کے ساتھ ساتھ تعلیم کو بھی ترقی

ہوگی - چنانچہ جن مقامات پر پہلے ریل نہ تھی اور اب ہوگئی ہے وہان تجارت کے ساتھہ ساتھہ تعلیم بھی بڑہتی جاتی ہے جسکی ایک نظیر پربہنی ہے -

تیسرے اس ملک کی رعایا زیادہ تر زراعت پیشہ ہے اور تقریباً ۶۲ فیصدی اشخاص زراعت یا اس کے متعلقہ پیشون مین مصروف ہین اور انہین ابھی تک تعلیم کی ضرورت اور فوائد محسوس نہین ہوئے ہین -

چوتھے - جاگیرات مین تعلیم کی طرف بہت کم بلکہ مطلق توجہ نہین کی گئی جسکا اثر ملک کے اوسط پر پڑتا ہے -

پانچوین ایک وجہ تعلیم کی کمی کی یہ بھی ہوسکتی ہے کہ ہمارا مقرر کردہ نصاب تعلیم خصوصاً اضلاع اور دیہات کی ضروریات یا وہان کے لوگون کی طبائع اور خواہشات کے مناسب نہو -

چھٹے، پنچ اقوام - جنکی ایک تعداد کثیر یہان آباد ہے اور بلحاظ تعداد کے ہندو مسلمانون کے بعد انہین کا درجہ ہے تعلیم کی نعمت سے بالکل محروم ہین - ان کی تعلیم کی فکر کرنا ہمارا فرض ہے -

انکے علاوہ اور بھی ایسے اسباب ہونگے جو اب تک اشاعت تعلیم کے مانع رہے ہون اور جہان تک میری نظر نہ پہنچی ہو - لیکن میری راے مین بہت بڑی کمی سچے جوش اور خلوص کی ہے - اگر کام کرنے والون مین سچا جوش اور خلوص ہو اور دلون مین درد ہو تو رفتہ رفتہ سب موانعات خود بخود اٹھ جائین گے - اسلیئے

اس کانفرنس کا کام صرف یہی ہوگا کہ وہ بلدہ مین اپنے اجلاس کرے اور دل خوش کن تجاویز پر بحث کر کے انہین منظور کرے بلکہ شہر شہر اور گاؤن گاؤن پھرنا ہوگا۔ واقعات اور حالات پر غور کر کے صحیح نتایج قائم کرنے ہونگے اور مشنریون کی طرح ایثار سے کام لینا پڑیگا۔ اس وقت اس کا کام مقبول ہوگا اور یقیناً سرکار اُس کے نتائج پر غور کرے گی اور اُن سے معتدبہ فائدہ اُٹھائیگی اگر کانفرنس نے یہ کام کرلیا تو سمجھنا چاہیئے کہ اسنے ایک ایسی بڑی مہم سر کی جسکے اثرات دور تک پہنچین گے اور موجودہ اور آیندہ نسلین ہمیشہ اسکی رہین منت رہین گی۔

سررشتۂ تعلیمات کی رپورٹون کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ خانگی مدارس کی تعداد بہ نسبت سابق کے کم ہوتی جاتی ہے۔ بہت ممکن ہے کہ صحیح اعداد دستیاب نہ ہوئے ہون۔ لیکن اغلب یہی ہے کہ ان کی تعداد مین سرکاری مدارس قایم ہونے کی وجہ سے کمی ہو گئی ہے۔ اور مشکل یہ آپڑی ہے کہ چونکہ ہمارا مقرر کردہ نصاب تعلیم انکی ضروریات اور خواہش کے مطابق نہین اسلیئے وہ لوگ اپنے بچون کو ہمارے مدارس مین بھیجنے مین تامل کرتے ہین اور خانگی مدارس کو زیادہ پسند کرتے ہین۔ ایک وجہ اُن کی جہالت ہے کہ وہ سرکاری تعلیم کی قدر نہین کرتے اور خانگی مدارس انہین مغالطہ دیکر اپنی طرف متوجہ کرتے ہین۔ دوسرے اُن کا خیال بھی ایک حد تک صحیح ہے کہ ہم نے اپنے نصاب مین اُن کی خواہشات کا زیادہ لحاظ نہین رکھا

اسلئے بہتر طریقہ یہ ہے کہ مدارس دیسی کے نصاب مین زیادہ سختی نہ کیجائے۔
اور اس طور سے مرتب کیا جاے کہ اہل دیہہ کی خواہشات کا لحاظ بھی رہے اور تعلیم
کی غایت بھی پوری ہو اور ایسا ہونا ناممکن نہین مجھے یقین ہے کہ سررشتہ تعلیم
مین جو اصلاح نصاب تعلیم کے متعلق تجاویز ہو رہی ہین اس مین اس امر کا لحاظ کیا
گیا ہے۔ یہان اس امر کا ذکر کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ تمام ہندوستان مین
عام تعلیم کے لحاظ سے سب سے بہتر حالت **برما** کی ہے۔ جہان خواندہ اشخاص فیصد
(۲۲) سے زائد ہین اور اسکی وجہ یہ ہے کہ وہان خانگی مدارس (بدہ خانقاہون مین)
بکثرت ہین۔ اور اسلئے یہ کہنا کسی طرح بیجا نہین کہ اس ملک مین خواندہ اشخاص
کی کمی خانگی مدارس کی تعداد گھٹ جانے سے ہوئی ہے۔ اگر ہم نے ان کی طرف
سے غفلت کی ہے تو اب ضرور ہے کہ اُن کا قایم مقام پیدا کرکے اس نقصان
کی تلافی کرین۔

یہ چند اسباب ہین جو میرے خیال مین اشاعت تعلیم کے مانع ہین۔ ممکن ہے
کہ اور بھی بہت سے اسباب ہون اور ضرور ہونگے جن پر میری نظر نہین پڑی اور
جن مین ہمارے قدیم روایات سوشل حالت اور توہم پرستی کو بہت کچھ دخل ہوگا
یہ اب کانفرنس کا کام ہے کہ اُنکی تلاش کرے اُن پر غور کرے اور ایسی تجاویز
عمل مین لائے جو موانعات کو اُٹھا دیں اور اشاعت تعلیم کا رستہ نکالین۔
کانفرنس کی یہ تجاویز بلاشبہ قابل قدر ہونگی۔

لیکن، حضرات، جہالت کی جڑ اُس وقت تک نہین کٹ سکتی، جب تک علم کی اشاعت ہماری عورتون اور لڑکیون میں نہو وہ ملک اور قوم کبھی تعلیم یافتہ اور شایستہ نہین ہوسکتی، جس کے مرد تو علم حاصل کرین اور عورتین علم سے بے بہرہ ہین گویا اس کے یہ معنی ہین کہ ایک جسم ایسا ہے جو نصف تو صحیح سالم ہو اور نصف مفلوج؟ بچون پر مان باپ دونون کا اثر ہوتا ہے لیکن یہ مسلّم ہے کہ مان کا اثر باپ سے بہت زیادہ ہوتا ہے۔ اور جب ہم یہ تسلیم کرتے ہین تو کیا اسکے ساتھ یہ بھی مانتے ہین کہ جاہل اور بے علم مان کا اثر بچے پر اچھا پڑیگا؟ اگر وہ گودین! جن مین ہماری اولادین پرورش پاتی ہین۔ جہان وہ اخلاق و مذہب کا پہلا سبق سیکھتی ہین، جہان اول اول اونکا کیرکٹر بنتا ہے، علم سے خالی ہین، تو پھر ہم کیونکر یقین کرسکتے ہین کہ جب ہماری اولادین اُن گودون مین سے پرورش پاکر بڑھینگی تو وہ حقیقی علم و اخلاق سے آراستہ ہونگی؟ یہی وجہ ہے کہ ہمارے ملک مین جہالت کا زور ہے، علم کی کمی ہے اور تعلیم کی طرف سے عام بے توجہی ہے۔ اسمین شک نہین کہ جن خاندانون کے مرد تعلیم یافتہ ہوگئے ہین۔ اُن کی عورتون مین بھی علم کا چرچا ہوتا جاتا ہے لیکن یہ کہنا کہ جب مرد تعلیم یافتہ ہوجائینگے تو وہ عورتون کی تعلیم کا خود بخود انتظام کرلینگے۔ ایک قسم کا مغالطہ اور دھوکا ہے۔ کیا اسکی کوئی حد مقرر ہے؟ کیا اس کی کوئی مدت معین ہے؟ کیا اس وقت تک انتظار کرنا عقل کی بات ہے؟ اور کیا ہم اس نقصان عظیم کو چپکے بیٹھے

سہا کرین۔ جو اس مدت مدید اور اس انحطاط شدید مین ہماری نسلون کو پہنچنے والا ہے؟ اصلاح دونون کی یکسان اور ساتھ ساتھ ہونی چاہیئے کیونکہ دونون پر ہمارے خاندانون کی بقا اور آیندہ نسلون کی اصلاح منحصر ہے۔

حضرات۔ یہ وقت تعلیم نسوان کے فوائد اور نقصانات پر بحث کرنے کا نہین ہے۔ بحثون کا وقت گزر چکا۔ اب عمل کا زمانہ ہے۔ ہمین اب کچھ کرکے دکھانا چاہیئے۔ موجودہ کی اصلاح اور آیندہ کی فکر ہونی چاہیئے۔ ایسا نہو کہ یہ وقت لاطائل بحثون مین گزر جائے اور ہمین آیندہ نسلون کے سامنے شرمندہ ہونا پڑے۔ مجھے یہ ذکر کرتے ہوئے شرم معلوم ہوتی ہے کہ اس ملک مین خواندہ عورتون کی تعداد ہزار مین صرف ۴ ہے۔ اور اگر بلدہ کو خارج کردیا جائے تو یہ تعداد فی ہزار ½ ۲ ہی رہجاتی ہے۔ جو نہایت قابل افسوس ہے۔ کانفرنس کو یہ امر مدنظر رکھنا چاہیئے کہ وہ اگر اپنے ملک کو تعلیم یافتہ بنانا چاہتی ہے تو تعلیم نسوان کی سب سے زیادہ فکر کرے۔ اس ملک مین خواندہ اشخاص کی جو کمی دکھائی گئی ہے یعنی فی ہزار ۲۸ تو اس کی بڑی وجہ ہے کہ عورتین تعلیم مین مردون سے بہت پیچھے ہین اور اس کمی کا اثر عام اوسط پر پڑا ہے اگر عورتون کو خارج کردیا جائے تو خواندہ مرد فی ہزار ۵۱ ہونگے۔ لیکن کیا ہم اس حساب مین عورتون کو خارج کرسکتے ہین؟ اور کیا بغیر عورتون کے ملک تعلیم یافتہ ہوسکتا ہے؟ مجھے یقین ہے کہ کانفرنس اس مسئلہ کی اہمیت پر کامل غور کرے گی۔

تعلیم کے ہر شعبہ کی اصل ابتدائی تعلیم ہے۔ اور اسلیئے جہان تک ممکن ہو اسکی ترقی و اشاعت مین سعی کرنا ہمارا سب سے بڑا فرض ہونا چاہیئے۔ یہ ضرور نہین ہے کہ سب کے سب اعلی تعلیم پائین، لیکن یہ ضرور ہے کہ سب معمولی لکھنا پڑہنا جانتے ہون۔ ہماری یہ کوشش ہونی چاہیئے کہ حضور پرنور کی رعایا مین کوئی شخص ایسا نہو جو ابتدائی تعلیم سے محروم رہجائے ہماری نظر مین بہت سی مثالین ایسے شخصون کی ہین جنہون نے صرف ابتدائی تعلیم حاصل کی تھی لیکن وہ اپنی قابلیت اور قوت مطالعہ سے بڑے آدمی ہوگئے۔ ثروت وجاہ ہی مین نہین، بلکہ علم وفضل مین بھی۔ ابتدائی تعلیم زینہ ہے آیندہ اصلاح کا اور انفرادی اور اجتماعی ترقی کا۔ ابتدائی تعلیم کو زیادہ موثر اور وسیع کرنے اور عام لوگون تک پہنچانے کے لئے ہمین مجالس لوکل بورڈ سے کام لینا چاہیئے ہر مجلس مین غالباً چند ارکان ایسے ہونگے جنہین تعلیم سے کچھہ نہ کچھہ دلچسپی ہوگی اور اگر مجلس کے یہ ارکان مہتمم تعلیمات کے مشورہ سے ابتدائی تعلیم کی اشاعت مین سعی کرین گے تو مجھے یقین ہے کہ اس مین بڑی کامیابی ہوگی۔ رہا یہ امر کہ اسکی کیا صورت ہوگی۔ مین اسکی تفصیل بیان کرنے کی ضرورت اس موقع پر مناسب خیال نہین کرتا۔

ابتدائی تعلیم کی اشاعت سے ایک اور بڑا مقصد میرے مد نظر ہے جو ہر طرح لائق قدر اور قابل لحاظ ہے۔ آپکو معلوم ہے کہ حال مین ہمارے ہان کواوپریٹو کریڈیٹ (قرضہ باہمی) کا طریقہ جاری کیا گیا ہے۔ اسے آپ کوئی معمولی تجویز

نہ خیال فرمائین - یہ ایک بڑی چیز ہے اور اسکا اثر اور فائدہ دور تک پہنچنے والا ہے - آپ جانتے ہین کہ ہمارے ملک مین آبادی کی تعداد کثیر زراعت پیشہ ہے اور اُن کی خوشحالی پر ملک کی خوشحالی منحصر ہے - اور اب تک کوئی تجویز کو اوپر ہٹو کریڈٹ سے بہتر خیال مین نہین آئی ہے لیکن اس کے فوائد سے مزارعین اُس وقت تک بہرہ مند نہین ہو سکتے جب تک کہ ان مین کم سے کم ابتدائی تعلیم نہ ہو - اور اسلیئے اس تجویز کو کامیاب بنانے کے لیئے یہ ضرور ہے کہ جہان تک ممکن ہو ابتدائی تعلیم کی اشاعت کیجائے - اس خیال کو آپ مدنظر رکھین گے تو ابتدائی تعلیم کی وقعت آپ کی نظرون مین اور بڑہ جاسے گی -

حضرات - باوجود اس عام تعلیمی پست حالت کے جسکا ذکر مین نے اب تک کیا ہے - یہ بات کچھ کم مسرت اور فخر کی نہین ہے - کہ ہمارے ہان علوم مشرقیہ کی تعلیم کا انتظام بہت قابل اطمینان طور پر ہو گیا ہے - ہمین دارالعلوم کے لیئے ایک ایسے فاضل پرنسپل ملگئے ہین جو علوم مشرقیہ کے متبحر اور علوم مغربیہ کے عالم ہین اور جن کے علم و فضل و کمالات اور اعلیٰ اخلاق سے ہمارے ملک کو بیش بہا فائدہ پہنچے گا - نصاب تعلیم کی مناسب ترمیم کی گئی ہے اور جو نقص باقی ہین وہ رفتہ رفتہ سب رفع ہو جائین گے - سائنس کے تعلیم کی ابتدا کیگئی ہے جو چند سال مین مکمل ہو جائیگی - اسی سلسلہ مین اضلاع مین بعض مقامات پر مدارس فوقانیہ کے قایم کرنے کا بھی ارادہ ہے اور پہلا مدرسہ فوقانیہ اورنگ آباد مین قائم ہو چکا ہے - مین ابھی حال مین اورنگ آباد گیا تھا - اور مجھے یہ دیکھکر بے انتہا خوشی ہوئی کہ اگرچہ ابتدا ہے لیکن مدرسہ صحیح اصول پر چلا جا رہا ہے اور اس مین زندگی اور ترقی کے آثار نمایان ہین -

اور زیادہ خوشی کی بات یہ ہے کہ جن حضرات کے ہاتھ مین اس کا انتظام ہے وہ اسکی اہمیت سے بخوبی واقف ہین اور اس کام کو بڑے شوق اور جوش سے انجام دے رہے ہین۔

میرا یہ خیال ہے اور مجھے اسپر کامل وثوق ہے کہ ہماری علمی ترقی کا اگر کوئی صحیح راستہ ہوسکتا ہے تو وہ یہی ہے۔ تقریباً ایک صدی کے تجربہ نے یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچا دی ہے کہ خالص مغربی تعلیم ہمارے ملک کے لئے مفید نہین ہوسکتی۔ جس تعلیم مین ملکی ضروریات کا لحاظ نہو۔ اور جسکی بنیاد ملکی اور قومی خصائص پر نہو وہ کوئی تعلیم نہین اسی طرح خالص مشرقی تعلیم بھی موجودہ زمانہ کی ضروریات کے لحاظ سے سودمند نہین ہوسکتی۔ ایک ہمین ملک و قوم سے بیگانہ کردیتی ہے اور دوسری ہمین زمانہ حال کی ترقی اور روشنی سے محروم رکھتی ہے۔ دونون الگ الگ ناقص اور ناکمل ہین۔ اور اسلئے ضرور اور لابد ہے کہ دونو نکی خوبیون کو ایک جگہ جمع کیا جاسے اور ایسا نصاب تعلیم تیار کیا جائے جو حقیقی علم اخلاق کا سرچشمہ ہو لیکن اسے کامیاب بنانے کے لئے یہ بھی ضرور ہے کہ ایک خاص مدت تک علوم اپنی زبان مین سکھائے جاتین۔ غیر زبان کے ذریعہ علم حاصل کرنے مین جو نقصان عظیم ہمین پہنچا ہے وہ ایسا نہین ہے کہ اب اس سے درگزر کیجاسے اور اس کی تلافی اور آیندہ کی اصلاح کا کوئی خیال نہ کیا جائے۔ اس سے نہ صرف ہمارے بچون اور نوجوانون کے دماغون پر بہت بڑا بار اور بہت برا اثر پڑتا ہے بلکہ جدت طبع اور رسائی ذہن ایک حدتک معطل ہوجاتی ہے یہ امر بہت قابل اطمینان ہے کہ سررشتہ تعلیم اس مسئلہ پر غور کر رہا ہے اور جدید نصاب کی ترتیب مین اسے خاص طور سے ملحوظ رکھا ہے لیکن اس کے لئے لازم ہے کہ ہم اپنی زبان کو

علمی کتب سے مالا مال کر دین تا کہ علم کی تحصیل مین ہمارے طالب علمون اور اہل ملک کو دقت نہ رہے۔ یہ بڑی خوشی کی بات ہے کہ انجمن ترقی اردو اس بارے مین بہت اچھا کام کر رہی ہے اور امید ہے کہ اسکی سعی سے ہماری زبان کے ذخیرہ علوم و فنون مین بیش بہا اضافہ ہو جائے گا۔

لیکن اس سے کوئی صاحب یہ خیال نہ کرین کہ مین مغربی تعلیم یا انگریزی زبان کی تحصیل کا مخالف ہون بلکہ مین اس کا بھی ویسا ہی حامی ہون جیسا مشرقی تعلیم کا۔ لیکن میرا خیال یہ ہی کہ عام طور پر قطع نظر بعض مستثنیات کے ابتدائی مدارج مین انگریزی کی تعلیم بجاے مفید کے مضر ہوتی ہے البتہ اعلی مدارج مین اسکی تعلیم بطور زبان ضروری اور لازمی ہے اور بغیر اس کے ہم ہرگز صحیح اور حقیقی معنون مین تعلیم یافتہ نہین ہو سکتے ممکن ہے کہ یہ طریقہ برٹش انڈیا مین مفید نہو کیونکہ وہان بغیر انگریزی تعلیم کے اعلی ترقی ممکن نہین اس لئے کہ وہان کے تمام بڑے دفاتر مین نیز سرکاری خط و کتابت مین انگریزی کی ضرورت ہے لیکن یہ خلاف اس کے ہماری ریاست کی سرکاری اور دفتری زبان اردو ہے اور یہان کے حالات برٹش انڈیا کے حالات سے مختلف ہیں۔

دارالعلوم اور مدرسہ فوقانیہ کا انتظام اسی نہج پر کیا گیا ہے۔ کتب کے متعلق بڑی چھان بین کیجا رہی ہے۔ عمدہ مدرس اور علما کے انتخاب مین بہت غور و فکر کیا جاتا ہی ضروری سامان بھی رفتہ رفتہ مہیا کیا جا رہا ہے اور جب یہ سب انتظامات مکمل ہو گئے اور خدا نے چاہا تو چند سال مین دارالعلوم ایک عظیم الشان یونیورسٹی ہو جائیگا جسکی نظیر ہندوستان بھر مین نہو گی اور جسکا فیض دور دور پہنچیگا اور لوگ ملک ملک سے اس سے مستفید ہونیکے لئے آئینگے اور حیدرآباد

اشاعت تعلیم کا ایک بڑا ذریعہ کتب خانے ہین۔ اور حقیقت یہ ہے کہ مدارس کے بعد اس سے بڑھ کر کوئی ذریعہ نہین۔ کتب خانون نے ہمیشہ بڑا کام کیا ہے۔ اور بڑے بڑے لوگ پیدا کیے ہین۔ ہندوستان کتب خانون کے لیے قدیم زمانہ سے مشہور ہے۔ ہر پڑھے لکھے شخص کے گھر مین کتابون کا مجموعہ ہوتا تھا۔ اور بعض بزرگون اور خاندانون کا ذخیرہ تو نہایت بیش بہا اور قابل رشک تھا۔ اور اس زمانے مین تو اس کے بغیر چارہ ہی نہین۔ کتابون کی آج کل اس قدر کثرت ہوتی جاتی ہے کہ ان کا جمع کرنا کسی ایک شخص کا کام نہین۔ ایک شخص اپنے مذاق کی کتابین جمع کرسکتا ہے۔ لیکن ہر فن و علم کی کتب کا جمع کرنا شخصی قدرت سے باہر ہے اور اس لیے ضرور ہے کہ سرکار کی طرف سے یا باہمی کوشش سے جگہ جگہ کتب خانے قائم کیے جائین۔ تاکہ طالب علم اطمینان خاطر سے اپنی فرصت کے وقت مین کتب کا مطالعہ کرسکین۔ اور جنہین خدا نے علمی ذوق اور ذہن رسا عطا فرمایا ہے وہ جدید تحقیقات کا ڈول ڈالین اور اپنے اور اپنے ملک کے علم مین اضافہ کرین اور جو لوگ اپنے کام دہندون مین مصروف ہین۔ انہین بھی موقع ملے گا۔ اور ترغیب ہوگی کہ اپنے کامون سے فارغ ہونے کے بعد مطالعہ کتب سے سچی خوشی اور فیض حاصل کرین۔ ایک اچھا کتب خانہ ایسی نعمت عظمی ہے کہ اس کی جتنی قدر کیجائے کم ہے۔ اشاعت علم مین کتب خانہ مدرسون کالجون اور یونیورسٹیون سے کسی طرح کم نہین۔ بہت سے لوگ جنہون نے صرف

ابتدائی تعلیم پائی تھی کتب خانون کی بدولت بڑے آدمی بن گئے ہین۔ اور انہون نے بڑی بڑی علمی خدمتین کی ہین۔ ہمارے لئے یہ بڑی خوشی کی بات ہے کہ بلدہ مین بہت اچھا کتب خانہ موجود ہے۔ اور ہر سال اس مین کچہ نہ کچہ اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ اور امید ہے کہ ایک مدت کے بعد اس کا ہندوستان کے نامی کتب خانون مین شمار ہوگا۔ لیکن ضرورت ہے کہ اضلاع مین بہی مختلف مقامات پر کتب خانے قائم کئے جائین جس مین خاص کر اردو اور دیگر ملکی زبانون کی کتب کا اچھا ذخیرہ ہو۔ کیونکہ صرف خواندہ ہونا ہی کافی نہین بلکہ علمی ذوق بہی پیدا ہونا چاہئے۔ اور یہ ذوق بہ نسبت مدارس کے کتب خانون کے ذریعہ سے بہت اچھی طرح پیدا ہو سکتا ہے۔ اور اس لئے میری رائے ہے کہ نہ صرف بڑے بڑے مقامات مین بلکہ ہر پرائمری مدرسہ مین ایک چہوٹا سا کتب خانہ ہو جس مین ایسی کتابین مہیا کی جائین جو نہ صرف بچون کے لئے مفید ہون بلکہ گاؤن کے اور لوگ بہی دلچسپی سے پڑہ سکین اور اہل دیہات کو ان کتب خانون سے کتابین دیکر ان مین مطالعہ کا شوق پیدا کیا جائے تاکہ مدارس مین اور گاؤن والون مین خاص تعلقات پیدا ہو جائین جو مدارس اور اہل دیہات دونون کے لئے مفید ہوگا۔ اور اسی طرح سے رفتہ رفتہ سفری کتب خانون کا رواج دیا جائے۔ اور پڑہنے لکہنے اور مطالعہ کا عام شوق تمام ملک مین پیدا کیا جائے حضرات! سرکار عالی تعلیمی پستی کی طرف سے غافل نہین ہے۔ بلکہ

کچھ عرصہ سے اس کی اصلاح کے متعلق خاص انتظام کیا جا رہا ہے۔ چنانچہ
آپ کو یاد ہوگا کہ چند سال پہلے ایک ماہر فن بیش قرار تنخواہ پر اسی غرض سے طلب
کیا گیا تھا۔ جس نے دو سال مین تقریباً تمام ملک کا دورہ کر کے بڑی محنت اور
غور و فکر سے ایک رپورٹ مرتب کی اس کے بعد سے مختلف تجاویز عمل مین
آئی ہین متعدد اسکیمین منظوری کے لئے پیش ہین۔ اور سررشتہ تعلیمات ہر قسم کی
تعلیم کی اصلاح و ترقی مین سرگرم ہے۔ مثلاً مختلف نصابات کی ترمیم و ترتیب دیسی
زبانون اور اردو کی تعلیم کا صحیح انتظام مدارس کی تعداد مین اضافہ، عمدہ مدرسین کا
انتخاب، مدارس صنعت و حرفت کی اصلاح، صیغہ نظارت و نگرانی کی تنظیم وغیرہ یہ
ایسے مسائل ہین جو سرکار کے زیر نظر اور زیر عمل ہین۔ خصوصاً کتب نصاب تعلیم
کے متعلق میرا یہ خیال ہے کہ ابتدائی تعلیم کی کتابون مین مقامی خصوصیات کا لحاظ
رکھنا نہایت ضروری ہے درسی کتب سے صرف دماغی ترقی ہی کا کام نہین لینا
چاہیے بلکہ ان کے ذریعہ سے حب وطن، اتفاق، وفاداری اور خلوص و ایثار
کے جذبات بھی دلون مین پیدا کرنا چاہین۔ اور اس لئے میری رائے ہے کہ
ہمین اپنے مدارس کے لئے جدید کتابین تالیف کرانی چاہین جن مین ان باتون کا
خیال رکھا جائے۔

مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جہان تک سرکار کا تعلق ہے، تعلیمی ترقی و اصلاح
مین کوئی دقیقہ اٹھا نہین رکھا جائے گا خصوصاً ایسے زمانے مین جب کہ خود

اعلیحضرت اقدس خلد اللہ ملکہ تعلیم کے بڑے حامی اور سرپرست ہین، یہ ممکن نہین کہ اس بارے کسی قسم کی کوتاہی اور تساہل ہوسکے۔ لیکن جب تک ملک کے روشن خیال اور تعلیم یافتہ اصحاب سرکار کے ہاتھہ نہ بٹائین گے اس مین کامل کامیابی نہین ہوسکتی۔ ہمین یہ سمجھہ لینا چاہیئے کہ بے علمی کے معنی اب صرف جہالت ہی نہین بلکہ اس مین افلاس، رذالت اور زوال کے معنے بھی پنہان ہین۔ اور اس لیئے ہم سب کا فرض ہے کہ سچے جوش اور خلوص کے ساتھہ اس کام کو کرین اور مشنریون کے طرح ملک مین جگہ جگہ تعلیم کی اشاعت کے درپے رہین اور جو لوگ اس مقدس کام مین مصروف ہین اُن کی عزت و توقیر کرین تب کہین جاکے اُس نقصان کی تلافی ہوسکتی ہے۔ جو ہمارے ملک کو پہنچا ہے۔ خدا کے فضل سے اس ریاست کو ہر قسم کی آسانیان حاصل ہین۔ ملک کا رقبہ، اس کے ذرایع آمدنی، اس کی آبادی اس کی پیداوار، اس کے قدرتی مناظر، اس کی تاریخی وقعت یہ سب چیزین ایسی ہین جو ہمارے لیئے حوصلہ افزا ہین، اور سب سے بڑھ کر جو ہمین تفوق ہندوستان کے دوسرے حصون پر حاصل ہے وہ یہ ہے کہ یہان ہندو مسلمان آپس مین بھائی بھائی ہین۔ اُن کی ضروریات اور خواہشات سب ایک ہین اور اُن کے تعلقات باہمی ایسے ہین کہ ہندو مسلمان کا امتیاز جو دوسرے مقامات مین پایا جاتا ہے یہان خیال مین بھی نہین آتا۔ یہ اس ریاست کے اعلے خصوصیات مین سے ہے اور آج سے نہین بلکہ صدہا سال سے ہے

اور خدا نے چاہا تو یہ خصوصیت ہمیشہ قائم رہیگی اور ہندوستان کے دوسرے صوبے اس سے ایک بے بہا سبق حاصل کرینگے - لیکن زمانہ حال میں ایک اور جدید عنصر ایسا پیدا ہو گیا ہے جس نے ہمارے سابقہ تعلقات کو اور مستحکم کر دیا ہے وہ عنصر اردو زبان ہے اس سے قبل یہاں کی سرکاری زبان فارسی تھی لیکن وہ پھر غیر زبان تھی - اس کی جگہ اب اردو نے لے لی ہے جو ایک ہندی اور آریائی زبان ہے اور ہندو مسلمان دونوں قوموں کی متفقہ کوشش سے پیدا ہوئی ہے اور اُسے قدیم پراکرت سے وہی تعلق ہے جو ہندوستان کی دوسری آریائی زبانوں کو ہے - جو شخص مرہٹی - گجراتی وغیرہ زبانیں جانتا ہے وہ جب ان زبانوں پر اصول لسان کے لحاظ سے نظر ڈالے گا تو فوراً یہ کہیگا کہ یہ بہنیں بہنیں ہیں - ہندوستان کو جانے دیجئے اسی ایک ریاست کو لیجئے - جس میں کئی مختلف زبانیں بولی جاتی ہیں جب دو فرقوں یا مختلف مقامات کے لوگ جو ایک دوسرے کی زبان سے ناواقف ہیں، باہم گفتگو کرنا چاہیں گے تو ان کا ذریعہ اظہار خیالات اردو ہوگا جو ہر شخص بول سکتا یا سمجھ سکتا ہے - گویا اردو ہم سب میں ایک زبان مشترک ہے جو ہمیں ہم خیال اور متفق بنانے میں بہت بڑی معاون ہے - میرا اس سے یہ مقصد نہیں ہے کہ مقامی زبانوں کو نظر انداز کر دیا جائے - بلکہ سررشتہ تعلیمات نے جو جدید نصاب مرتب کئے ہیں اس میں ان کی اہمیت کا پورا لحاظ کیا ہے - اور ابتدائی تعلیم مقامی یعنے ان کی

مادری زبان مین لازمی قرار دی ہے لیکن آگے چل کر یعنی اوپر کی جماعتون مین
اردو کی تحصیل بھی ضروری قرار دی۔ کیونکہ یہ اس ریاست کی سرکاری زبان ہے اور
شہرون ہی مین نہین بلکہ قصبات اور دیہات مین لوگ اردو تعلیم کے بہت شائق
ہین اور مدارس مین اردو مدرسون کے تقرر کے لیے ہمیشہ درخواستین پیش کرتے
ہین اور علاوہ اس کے اس سے ہماری اتفاق و اتحاد کے برقرار رکھنے اور ترقی
دینے مین مدد ملے گی اردو کی ابتدا ہی مختلف اقوام اور مختلف مذاہب والون کو
ہم زبان و ہم خیال بنانے کے لیے ہوئی تھی، اور اب بھی وہ یہی کام کر رہی
ہے اور اگر ہم نے دوراندیشی سے کام کیا تو آئندہ اس سے زیادہ کارآمد ثابت ہوگی
لیکن ہماری توجہ صرف ذہنی تعلیم ہی تک محدود نہ رہنی چاہیے، ہمین ان
فنون کی طرف بھی خیال کرنا ضروری ہے جنھین ہماری معاشرت اور اقتصادی
حالت مین بہت کچھ دخل ہے۔ ملک کی ضرورتین مختلف اور متعدد ہوتی ہین۔ اور
اس لیے اس مین مختلف قسم کے اہل علم و اہل فن ہونے چاہئین۔ اسے
جیسے علما کی ضرورت ہے ویسے ہی تاجرون اور دستکارون کی بھی حاجت ہے۔
ہندوستان قدیم سے اپنی صنعت اور دستکاری کے لیے مشہور چلا آرہا ہے
اور یہ شہرت کوئی معمولی نہ تھی بلکہ ہندی دستکاری اور صنعت ایسی عجیب وغریب
تھی کہ اس وقت تو کیا اب بھی غیر ملک والے اس کا مقابلہ تو کہان پوری نقل
بھی نہین کر سکتے۔ اس ریاست ہی کو لیجیے آپ اضلاع مین جائیے۔ ہر جگہ

آپ کو قدیم صنعت و دستکاری کے یادگارین ملین گی جو ہماری بے توجہی اور ناقدری
سے بڑی سسک رہی ہین - مین اون تمام اسباب پر بحث کرنا نہین چاہتا جو ہماری
قدیم صنعتون کی تنزل کا باعث ہوئین - لیکن منجملہ دیگر اسباب کے دو بڑے سبب
معلوم ہوتے ہین، ایک مشین، جس نے کاریگر ہاتھون کو بیکار کر دیا اور
دوسرے ہماری بدمذاقی اور سچ یہ ہے کہ ان مشینون نے ہماری صنعتون پر وہ
ظلم نہین ڈہایا جو ہماری بدمذاقی سے اُن پر ہوا ہے - اورنگ آباد کا ہمرو اور جامہ
اور مشروع، ورنگل کے قالین، پیٹن کی ساڑیان اور پگڑیان اور بیدر کا نفیس کام،
سدی پیٹھ کے ریشمی کپڑے، بیگل کی لکڑی پر نقاشی کیل کے کھلونے وغیرہ
وغیرہ بیسیون قسم کی ایسی چیزین ہین جو درحقیقت قابل قدر ہین اور اگر اہل ملک ان
کی قدر کرین تو اون مین از سر نو جان پڑ جائیگی، ۱۸۵۸ء مین ایک بڑی بہاری نمایش
لندن مین ہوئی تہی اس مین ایک صیغہ قالینون کا تہا - جہان ملک ملک سے قالین
آئے تہے - آج آپ کو یہ سن کر تعجب ہوگا کہ سب سے بہتر قالین ورنگل کا
قرار دیا گیا تہا - اگر آج دنیا مین قالینون کی نمایش کیجائے تو کیا آپ قیاس
کر سکتے ہین کہ ورنگل کے قالین کو وہی عزت حاصل ہوگی؟ یہ سب ہماری بدمذاقی
کے کرشمہ ہین - ہمارے فنون لطیفہ مین سے قدیم فن مصوری اور فن تعمیر کو لیجیے
جن کی تمام عالم قدر کر رہا ہے اور جن کی دیکھا دیکھی شاید ہم بہی قدر کرنے لگے
ہین ابہی حال مین - ایلورا اور اجنٹہ دیکھ کر آیا ہون - ان عمارتون کو دیکھکر

آیا ہون ان عمارتون کو دیکھہ کر انسان محو حیرت رہ جاتا ہے۔ اور یہ جو عوام کہتی ہین
کہ ان کے بنانے والے دیوتا یا جنات تھے۔ میرے خیال مین سچ کہتے ہین۔ کیونکہ
جب ہم اپنے آپ کو دیکھتے ہین۔ اور اُن قدیم بانیون کا خیال کرتے ہین۔ تو کسی طرح
یہ قیاس مین نہین آتا کہ وہ بھی اسی ملک کے رہنے والے تھے جس مین ہم رہتے ہین۔
لیکن انسان کے انتہائی کمال کے یہ دو نمونے صرف دیکھنے اور دیکھکر حیرت اور تعریف
ہی کے قابل نہین بلکہ یہ زندہ مدرسے ہین جو صدہا سال سے دنیا کی تعلیم کے لئے
خاموش کھڑے ہین۔ اب وقت ہے کہ ان زندہ جاوید معلمون سے ہم کچھ حاصل کرین اور
اس کا سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ اورنگ آباد مین ایک آرٹ اسکول (مدرسہ
فن مصوری) صحیح معنون مین قائم کیا جاے اور اس مدرسہ کے اعلیٰ مدارج کے ہونہار
اور ذہین طالب علم اپنی عمر کا حصہ وہین گزارین۔ اور اس کمال کی تحصیل کرین جو کسی زندہ
مصور سے دنیا مین حاصل نہین ہو سکتا۔ سارے عالم مین اس سے بڑھ کر اس فن کی
کوئی اعلیٰ درس گاہ نہین ہے اور یہ تنہا میری ہی راے نہین ہے بلکہ یورپ کے
بڑے بڑے مبصرین اور ماہرین کا بھی یہی خیال ہے۔ اسیطرح دہلی و آگرہ جاے
تاج محل و موتی مسجد، جامع مسجد دہلی، قلعہ اور دیگر عمارات کے دیکھنے سے دل پر ایک
عجیب کیفیت طاری ہوتی ہے اس سے نہ صرف ہمین اپنی بزرگون کی عظمت و کمال کا
خیال پیدا ہوتا ہے۔ نہ صرف اس سے سبق و عبرت حاصل ہوتی ہے اور نہ صرف
دلون مین غیرت و ترقی کی ترغیب پیدا ہوتی ہے۔ بلکہ ہمارے اخلاق اور ذوق پر بھی

اثر پڑتا ہے ۔ اور صحیح ذوق یا احساس حسن تعلیم کا بڑا جزو ہے ۔ جو زندگی کے ہر شعبہ
اور ہر کام مین ہمارے رہنمائی کرتا ہے ۔

علاوہ حرفت و صنعت کی تعلیم کے تجارتی تعلیم بھی ایسی ہی ضروری ہے ۔ اور ملک
کی خوش حالی اور ترقی کا بہت کچھ دارومدار ان پر ہے ۔ حرفت و صنعت کی صحیح اصول پر
سکھانے کے لیئے سرکار کی طرف سے کوشش کی جارہی ہے اور وہ وقت بھی آئے گا
جبکہ یہان تجارتی تعلیم کے لیئے تجاویز عمل مین آئین گی

مین اب آخر مین آپ کی خدمت مین دو تین باتین عرض کرنا چاہتا ہون ۔ اول
یہ کہ اگر ہم صاحب جاہ و مال اور صاحب حکومت کی عزت کرتے ہین ۔ تو اس سے زیادہ
نہین تو اُسی قدر ہمین صاحب علم کی بھی عزت کرنی چاہیئے ۔ جو لوگ علم حاصل کرتے ہین
اور علم کی اشاعت کرتے ہین ۔ وہ ہماری عزت کے بدرجہا زیادہ مستحق ہین بہ نسبت اُن
لوگون کے جو مال و دولت کے جمع کرنے مین مصروف ہین ۔ ایک مدرس خواہ وہ کتنی ہی
کم تنخواہ کا کیون نہ ہو قابل وقعت ہے ۔ اس لیئے کہ وہ ملک کی بڑی خدمت کر رہا ہے ۔
اور موجودہ اور آیندہ نسلون کا محسن ہے ۔ ہمارا ملک استاد کی عزت کرنے مین ضرب
المثل ہے اور ہمارے ہان استاد کی عزت باپ سے زیادہ کی جاتی تھی ۔ اور بلاشبہ
وہ اس کا مستحق ہے ۔ دوسرے کم استطاعت اور ہونہار طلبار کی مدد کرنا ہمارا بڑا فرض
ہے ۔ ان ہی کنکرون مین جواہر بھی ہوتے ہین ۔ اور کیا معلوم کہ ان ہی مین سے ایسے
لوگ پیدا ہون جو ہمارے ملک کے لیئے باعث فخر ہون ۔ ایسے لڑکون کی مدد کرنا اپنی

ملک کی مدد کرنا ہے۔ تیسری بات جو مین آپ کے ذہن نشین کرنا چاہتا ہون وہ یہ ہے کہ ہمیشہ عام باتون اور عام مسائل پر گفتگو کرتے رہنا کچھ بہت زیادہ مفید نہین ہے، ہمین اس سے آگے قدم بڑہانا چاہیے۔ اور جس خاص فن یا شاخ کو ہم اختیار کرین اس مین منہمک ہو جائین اور ساری عمر اُسی مین صرف کر دین۔ اور اس لیے ہمارے ملک مین کچھ لوگ ایسے ہونے چاہئین جو واقعات پر غائر نظر ڈالین۔ ہر ایک واقعہ کی پوری چھان بین کرین۔ اُسی جانچین اور تولین اور کُرید کُرید کر جزئیات اور تفصیل پر قدرت حاصل کرین تاکہ وہ اپنے اپنے شعبہ اور فن مین ماہر اور باکمال ہون اور اُس وقت اُن کے کمال سے خودبخود تمام ملک مین ایسی روشنی پھیلے گی جسکا اندازہ ہم اس وقت نہین کر سکتے۔ کانین بہت ہین لیکن مزدور کم ہین اور انہی معزز مزدوران کی محنت اور شفقت پر ہماری خوشی ہماری کامیابی اور ہماری فلاح کا انحصار ہے۔

چوتھی درخواست میری یہ ہے کہ جہان ہم اپنی ذات کے لئے اتنا کچھ کرتے ہین۔ وہان ہم تھوڑا سا کچھ اپنے ملک کے لئے بھی کرین۔ ہم دنیا مین تنہا نہین ہین اور نہ ہو سکتے ہین ہماری ساری حالتین اور ساری امیدین اپنے ملک سے وابستہ ہین۔ ملک کی فلاح مین ہماری فلاح اور ملک کے نقصان مین ہمارا نقصان اس لئے ہمین کچھ ایثار سے بھی کام لینا چاہیے۔ اگر ہم مین اپنے ملک کی کچھ محبت ہے تو ہمارا فرض ہے کہ اُن خوفناک آفتون سے بچنے کے لئے

جو جہالت سے پیدا ہوتی ہیں خلوص و ایثار جوش و صداقت سے کام لیں جہالت کا مقابلہ کریں اور علم کا نور تمام ملک میں پھیلائیں۔ ایثار و خلوص وہ خوبیاں ہیں کہ جس قوم و ملک میں پیدا ہو گئیں انہیں کوئی قوت ترقی سے نہیں روک سکتی۔ حضرات۔ وقت کم ہے اور کام بہت۔ رستہ کٹھن ہے اور منزل مقصود دور۔ اس لیے آؤ اب یک زبان و یک دل ہو کر اس مقدس کام کو شروع کریں جس پر ہمارے ملک کی ترقی و اصلاح کا دارومدار ہے۔ اور خدا سے دعا کریں کہ وہ ہمارے ارادوں اور ہمتوں میں برکت دے اور ہم سب کو نیک توفیق عطا کرے۔ اور ہمارے آقائے ولی نعمت حضور پر نور سرکار عالی متعالی خلد اللہ ملکہ کی صحت و اقبال و عمر میں ترقی عطا فرمائے۔ کیونکہ اُن کی کامیابی میں ہماری کامیابی اور اُن کی عظمت و اقبال میں ہماری عزت و مسرت ہے۔ آمین

---

# خطبۂ افتتاحیۂ صدارت

---

## محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس صوبہ مدراس

بمقام وانیم واڑی

(۲۸، ۲۹ و ۳۰ اکتوبر سنہ ۱۹۱۶ء)

---

## صدر کانفرنس

عالیجناب محمد اکبر نذر علی حیدری اسکوائر بی اے

ہوم سکریٹری دولت آصفیہ

مطبع اختر دکن واقع افضل گنج حیدرآباد میں طبع ہوا

۷۸۶

**حضرات!** جس طرح بعض اوقات افراد پر مصیبت پڑتی ہے، بعض قوموں پر ادبار چھا جاتا ہے اسی طرح کبھی کبھی ساری دنیا پر بلا نازل ہوتی ہے جسمین تمام بنی نوع انسان کو، معصوم ہون یا خاطی۔ امیر ہون یا غریب، چھوٹے ہون یا بڑے، یہان تک کہ بے زبان مخلوق کو بھی مبتلا ہونا پڑتا ہے۔ آج کل ایک ایسی ہی بلائے عظیم اس عالم پر مسلط ہے۔ دو سال سے زیادہ کا عرصہ ہوتا ہے کہ ایک ہولناک جنگ یورپ مین چھڑی ہوئی ہے جس کے کشت و خون قتل و غارت، ظلم و سفاکی اور اقتصادی و اخلاقی غارت گری کی نظیر تاریخ مین نظر نہین آتی۔ اور جس کے تباہ کن نتائج دنیا کے گوشہ گوشہ مین نمایان ہین۔ ہر جگہ اسی کا چرچا ہے۔ ہر قسم کے کاروبار و معاملات مین خلل پڑ گیا ہے۔ ایسے پر آشوب زمانہ مین تعلیمی منصوبون کا عمل مین لانا سخت دشوار ہے۔ لیکن اگرچہ سرمایہ کی قلت ہماری سدّ راہ ہوا اور دیگر وسائل و ابواب ترقی ہم پر بند ہون، مگر ہمارا دماغ اور تخیل ایک حد تک آزاد ہے۔ ہم ان مسائل علمی پر باطمینان کامل غور کر سکتے ہین جن کے لئے وقت مرکا رہے۔

ہم اُن تجاویز کے انتظامات اور تخمینون کا اندازہ کرسکتے ہین جن کی آگے چل کر ہمین ضرورت پڑیگی۔ اور ہم اُن تمام امور پہ آزادی و دوربینی کے ساتھ نظر ڈال سکتے ہین جن پر ہماری ترقیون کا دارومدار ہے - تاکہ جب یہ منحوس زمانہ ٹل جاے اور بڑے بول کا سر نیچا اور سچ کا بول بالا ہو اور متحدین اس نصب العین تک پہنچ جائین جس کیلئے وہ ہر قسم کی قربانی کر رہے ہین اور امن وانصاف پسند برطانیہ اس طوفان خیز تلاطم سے سرخرو ہو کر نکلے - تو ہم احتیاط، آسانی اور خوبی اور عجلت کے ساتھ اُن تمام منصوبون کو عمل مین لاسکین اور ایک حد تک اس دور انتشار کی تلافی کرسکین -

اس لیئے اس کانفرنس کا یہ اجلاس گویا ایک قسم کی تیاری ہے آیندہ اصلاحات کی - یہ تحریک ہے اُن مباحث کی جن پر غور کرنا ہمارے تعلیمی بہبودی کے لیئے ازبس ضروری ہے - یہ سعی ہے اُس نصب العین تک پہنچنے کی جس کے بغیر ہماری تعلیمی کوششین نا مکمل رہین گی - مین نہین جانتا کہ مین کن الفاظ مین اُس قابل فخر عزت کا جو آپ نے مجھے اس مجلس کی صدارت سے بخشی ہے - شکریہ ادا کرون - میرا استحقاق (اگر کوئی ہوسکتا ہے) تو صرف اتنا ہے کہ مین اپنی ملازمت کے دوران مین سولہ برس قبل یہان دس ماہ تک مقیم رہا - اگرچہ یہ بہت قلیل مدت تھی، مگر مین اس زمانہ کو کبھی نہین بھول سکتا اور اُسکی یاد اب تک میرے دل مین تازہ ہے - اور اُن صاحبون مین

سے جن کی دوستی کی عزت مجھے حاصل ہوئی سب سے مقدم نام مسٹر محمد ابراہیم قریشی کا ہے
جو اُن چند بے نفس اور مخلص کام کرنے والون مین سے ہین۔ جن کی مساعی جمیلہ سے
وانیم واڑی قریب زمانے مین جنوبی ہند کا علیگڈھ ہونے والا ہے۔ اب یہ
امر کہ مجھ مین اس خدمت کے انجام دینے کی کہان تک صلاحیت و اہلیت ہے جو آپ نے
بکمال عنایت و عطوفت میرے سپرد کی ہے۔ اسکی نسبت مین قبل از قبل۔ عرض
کئے دیتا ہون کہ مین ایک عرصہ سے ایک دیسی ریاست مین ملازم ہون جو اپنی وسعت
و رقبہ مین احاطہ مدراس سے کچھ ہی کم ہے اور جہان کے حالات برٹش انڈیا سے بہت کچھ
مختلف ہین اور اپنی حیثیت کی وجہ سے خاص نوعیت رکھتے ہین۔ لہٰذا یہ ظاہر ہے کہ
اس دوری کی وجہ سے برٹش انڈیا کے بعض اہم اور خاص معاملات سے پہلا سا گہرا اور
ذاتی تعلق نہین رہا۔ اور علاوہ اس کے مین آپ کے صوبہ سے بھی ایک مدت تک
دور رہا ہون۔ اور اسلئے ممکن ہے کہ مین ایسے امور مین جن کا تعلق انسانی جذبات اور
محسوسات سے ہے آپ کے خیالات کی تہ تک نہ پہنچون یا اُن حالات کی عدم واقفیت
کی وجہ سے جو اس زمانے مین آپ کے گرد و پیش پیدا ہوگئے ہین، ممکن ہے کہ
بعض بعض باتون مین مجھ مین اور آپ مین توافق نہو۔ اس لئے آپ میرے
خیالات کو ایسے مستند اور قطعی خیال نہ فرمائین جو صرف سرداران ملت کا حق ہے

بلکہ آپ انہین محض رائین اور مشورے تصور فرمائین جو اس خالص ہمدردی کیوجہ سے میرے دل سے نکلے ہین جو مجھے آپ کی بے ریا اور سچی کوششون سے ہے ممکن ہے کہ میرے یہ ناچیز مشورے ان اہم مسائل مین کچھ مدد دین جنکے حل کرنے مین آپ مصروف ہین۔ اور اس سے یاد مجھے کسی چیز کا دعویٰ نہین ہے

## ابتدائی تعلیم

حضرات! ایک زمانہ ایسا بھی تہا کہ ہمین تعلیم کی ضرورت و اہمیت کے متعلق تقریرون کی نہین بلکہ وعظون کی ضرورت پڑتی تہی۔ خدا کا شکر ہے کہ وہ زمانہ جا تا رہا اور ایک نئے دور کا آغاز ہوا ہے جسمین ہماری کوششین صحیح رستہ پر آرہی ہین مجھے اب اس بارے مین کسی تلقین اور نصیحت کی ضرورت نہین لیکن اس بات کی ضرورت ہے اور سخت ضرورت ہے کہ جسطرح ایک ساہوکار دیوالی کے روز اپنے کاروبار اور آمد و خرچ کا حساب لگاتا ہے ہم بہی سال مین ایک بار اپنی کوششون اور محنتون کا حساب لگائین اور دیکھین کہ گزشتہ سال کے مقابلہ مین ہم نے کیا ترقی کی ہماری کوششون اور محنتون کا کیا نتیجہ نکلا ہمارا تعلیمی کاروان کس منزل پر ہے۔ اور آیندہ ہمارا پروگرام کیا ہوگا لہذا اگر مین جنوبی ہند کے مسلمانون کے متعلق چند واقعات کا اظہار کرون تو اُمید ہے کہ آپ اُسے صبر و اطمینان سے سماعت فرمائینگے ہندوستان کے تمام صوبون مین باستثنائے ممالک متوسط مدراس مین مسلمانون کی سب سے زیادہ کم آبادی ہے یعنی دس ہزار مین صرف ۶۶۲! البتہ جب خواندہ آبادی کا شمار کیا جاتا ہے تو مدراس کے خواندہ مسلمانونکا تناسب دوسرے صوبون کے مسلمانو بلکہ ہندوٗن سے بہی زیادہ ہوتا ہے۔ گزشتہ مردم شماری کی رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ مدراس کے مسلمانون مین ہزار مین ۲۶ امرد اور ۱۱ عورتین خواندہ

ہین۔ حالانکہ یہان ہندؤن مین ۱۳۵ مرد اور ۱۱ عورتین ہین۔ مسلمانان بمبئی
مین ۵۰ مرد، ۷ عورتین، بنگال مین ۲۷ مرد اور دو عورتین، صوبجات متحدہ
مین ۵۰ مرد ۶ عورتین، پنجاب مین ۲۷ مرد اور دو عورتین ہین حیدرآباد
مین ۱۰۳ مرد اور ۱۳ عورتین خواندہ ہین۔ گزشتہ پنج سالہ
تعلیمی رپورٹ سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مدراسی مسلمان طلبہ تناسب دیگر تمام
اقوام کے طلبا کے مقابلہ مین زیادہ ہے۔ حالانکہ پنجاب مین جہان مسلمانون
کی آبادی تقریباً ۵۵ فیصدی ہے مسلمان قابل تعلیم عمر کے بچے بمقابلہ جملہ
اطفال قابل تعلیم کے صرف ۳۹ فیصدی ہین بمبئی مین جہان مسلمان ۱۸
فیصدی ہین مسلمان اطفال زیر تعلیم ۱۶ء۶ فیصدی ہین۔ سنہ ۱۹۱۲ء مین
مدراس مین قابل تعلیم عمر کے اطفال مین ۹ فیصدی مسلمان بچے تھے حالانکہ
ہماری آبادی صرف ۶ء۶ فیصدی ہے۔ یہ واقعات بلاشبہ موجب مسرت
ہین۔ اور اس سے جنوبی ہند کے مسلمانون کی مستعدی اور عملی قابلیت کا
اظہار ہوتا ہے۔ لیکن ہمین ان اعداد و شمار پر بھولنا نہین چاہیے کیونکہ تمام
ہندوستان مین مسلمانون کی ابتدائی تعلیم کی حالت اسلیے خوش آیند ہے کہ ان
اعداد و شمار مین ان بچونکا بھی شمار کیا گیا ہے۔ جو ان مکتبون مین پڑھتے ہین جہان
صرف قرآن پڑھایا جاتا ہے اور جو جہالت کے رفع کرنے مین بالکل کارآمد نہین ہین اگرچہ گذشتہ
مردم شماری کے معیار کے لحاظ سے مدراس مین مسلمان خواندہ اشخاص کی تعداد دوسرے صوبونکے
مسلمانون بلکہ ہندؤنکے مقابلہ مین بھی بہت قابل اطمینان ہے مگر پھر بھی ہندؤنکی ترقی یافتہ
ذات یعنی برہمنو نسے بہت کم ہے یہ مکاتب ہمارے پاس بطور خام مسالے کے ہین اگر ہم
حقیقت مین اپنی قوم کیلیے کوئی کام کرنا چاہتے ہین تو نہایت ضروری ہے کہ ہمین ضروری اصلاح کیجائے

اور میری راے مین اس اصلاح کا عمل مین لانا کوئی زیادہ مشکل کام نہین ہے۔
صرف یہ کرنا ہوگا کہ ان ہی مکتبون مین اردو نوشت و خواند اور حساب کی تعلیم اور اضافہ
کر دی جاے۔ اگر آپ کی کانفرنس اس کام کو اپنے ہاتھ مین لے لے اور مساجد
کے مکاتب اور اسی قسم کے دوسرے مدرسون مین اس تعلیم کی ابتدا کر دے تو
ملک پر بڑا احسان ہوگا۔ پھر یہ آسانی سے ممکن ہوگا کہ یہی لڑکے بڑے مدارس
مین شریک ہوکر تعلیم جاری رکھ سکین گے اور اگر یہ نہ بھی ہو تو یہ کیا کم ہے کہ انہین
لکھنے پڑھنے کا ذوق پیدا ہو جائے گا اور ان مین سے اکثر اپنا مطالعہ جاری رکھ کر
اپنے ملک قوم اور اپنی گورنمنٹ کے مفید ثابت ہونگے۔ سرکار نظام نے یہ تہیہ
کر لیا ہے کہ ان مکاتب کو فیاضانہ امداد دیکر دینی تعلیم کے ساتھ دنیوی تعلیم کو رائج
کرے اور جہان تک ممکن ہوا انہین کار آمد بناے اور جہالت کے زور کو توڑے
آپ کو معلوم ہے کہ ہندوستان کے کسی صوبہ مین خواندہ اشخاص کی تعداد
اس قدر نہین ہے جتنی کہ برہما مین۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہان بدھ خانقاہون
مین ابتدائی تعلیم عام طور سے دی جاتی ہے۔ ابتدائی تعلیم قومی ترقی کا جزو اعظم
ہے۔ اور جب تک ہم اسے ایک زندہ چیز نہ بنائین گے جو نشو و نما پا سکے،
بڑھ سکے اور بار آور ہو سکے۔ اُس وقت تک اعلیٰ تعلیم اور روشن خیالی کی توقع

عبث ہے۔ ابتدائی تعلیم کو با کار اور مفید بنانے کے ساتھ ہمارا پہلا کام یہ ہونا چاہیے کہ وہ ہزارون اور لاکھون اسلامی مکتب جو غفلت و تاریکی مین پڑے ہین، انہین روشنی مین لایا جاسے۔ اور ضروری اصلاح کے ساتھ انہین ایک تعلیمی قوت بنایا جائے۔ جس سے نہ صرف یہ فائدہ ہوگا کہ ہماری نظام تعلیم مین ایک مضبوط کرٹی کا کام دین گے بلکہ ہزارون اور لاکھون مسلمان بچے جو ہر سال جہالت کا شکار ہوتے ہین علم کی نعمت سے (خواہ وہ کیسی ہی قلیل کیون نہو) بہرہ ور ہو سکین گے۔ اگر آپ کی کانفرنس اس حصۂ ملک مین اس کام کو شروع کردے اور ہر ضلع مین اس اصلاح کو عمل مین لانے کے لئے کمیٹیان قایم کرے۔ جن کا یہی کام ہو کہ وہ ان مکاتب کو مفید ابتدائی تعلیم کے مدرسے بنا دین۔ تو یہ ایک ایسا کام ہوگا کہ اس پر جس قدر محنت کیجاے اور صرف کیا جائے کم ہے۔ کیونکہ یہ بنیادی اور اصولی اصلاح ہوگی۔ اور اغلب ہے کہ ہندوستان کے دوسرے حصص کے مسلمان بھی اس کی تقلید کرین۔ مجھے اُمید ہے کہ آپ کی کانفرنس کی انتظامی مجلس ضرور اس امر پر غور کریگی اور جہان تک جلد ممکن ہوگا اس قسم کی کمیٹیان مختلف مقام مین قایم کردے گی۔

ہم نے بہت وقت کھو یا ہے۔ ہم بہت پیچھے رہ گئے ہین اس لئے اب زیادہ دیر کرنا ہمارے حق مین سمِ قاتل ہوگا۔

# ثانوی تعلیم

ابتدائی تعلیم کے بعد جب ہم مسلمانون کی ثانوی تعلیم پر نظر ڈالتے ہین
تو یہ دیکھکر رنج و افسوس ہوتا ہے کہ تعلیم کی اس منزل ہین مسلمان بہت
پیچھے رہ گئے ہین سرکاری تعلیمی رپورٹ سے ظاہر ہے کہ۔
تعداد طلبہ بہ مدارس ثانویہ (بابتہ سنہ ۱۵ء) ۶۷۹۱ تھی
اور (سنہ ۱۴ء) ہین ۶۵۴۳
امتحان کے نتائج حسب ذیل ہین۔
سنہ ۱۴ء ہین ۱۶۰ مسلمان طلبہ کو اسکول لیونگ سرٹیفکٹ دئے گئے
اور امتحان میٹرکولیشن ہین ۳ ہین سے صرف ۲ کامیاب ہوئے
سنہ ۱۵ء ہین ۱۷۰ کو اسکول لیونگ سرٹیفکٹ دئے گئے اور امتحان
میٹرکولیشن ہین ۲ ہین سے ایک کامیاب ہوا۔
مسلمانون کی تعداد پرائمری تعلیم ہین بمقابلہ انکی مردم شماری ۳۰،۴ ہے اور ہنود کی
لیکن اگر اس تعداد کا جو مدارس ثانویہ ہین پڑھتے ہین اس تعداد سے مقابلہ کیا
جائے جو مدارس ابتدائی ہین ہین تو مسلمانون کی تعداد ۵،۵ ہوتی ہے اور ہنود کی
تعداد ۳،۱۰ گویا ثانوی تعلیم کی فیصدی سے بالکل برعکس ہے لیکن برہمنونکی تعداد
سب سے زیادہ ہے یعنی ۲،۵۵ فیصدی۔ کامیاب طلبہ کی تعداد نہایت کم ہے۔
اس کمی کے متعلق وجہ سے یہ کہا گیا ہے کہ مدارس ہین مسلمان طلبہ کو خاص خاص مشکلات
ہین اول تو یہ کہ سرکار اپنے آپکو صرف ابتدائی تعلیم کی ذمہ دار خیال کرتی ہے تعلیم ثانوی
کو وہ زیادہ تر افراد یا جماعتونکی فیاضی اور ہمدردی ملکی یا قومی جوش یا عیسائی مشنریونکی سعی پر چھوڑ

دیتی ہے یا ایک حد تک میونسپل یا لوکل بورڈ کی مالی امداد پر۔ مسلمان چونکہ مفلس ہین۔ اسلیئے
وہ اپنے مدارس جدا قایم نہین کر سکتے یا اگر کرتے بھی ہین تو سرمایہ کے کافی نہونے
کی وجہ سے مفت تعلیم نہین دے سکتے۔ اور مسلمان طالب علم فیس ادا کرنے کی
استطاعت نہین رکھتے۔ حالانکہ دوسری اقوام اپنے خانگی مدارس قائم کرنے اور
فیس وصول کرتے ہین جس سے انہین ایک حد تک مالی امداد ملتی ہے۔ ان خانگی
مدارس مین مسلمان طالب علمون کو بڑی دقت پیش آتی ہے۔ یا تو بانی مدرسہ کی وصیت
یا خواہش کی وجہ سے یا دیگر قواعد یا حالات کی بنا پر وہ اس قسم کے مدرسون مین داخلہ
سے محروم رہ جاتے ہین۔ ایک اور مشکل مسلمان طالب علمون کو اپنی زبان
کی ہے۔ وہ یہ کہ ان مدارس مین اردو زبان کی تعلیم کا کوئی انتظام نہین خواہ
وہ مدارس میونسپل بورڈ کے ہون یا سرکار کے۔ مسلمان کسی صوبہ کے ہون
اردو کو اپنی قومی زبان سمجھنے لگے ہین۔ اور اس زبان کی تحصیل کو اپنا فرض
سمجھتے ہین کیونکہ علاوہ اتحاد قومی کے وہ اُن کے لیئے تہذیب ذوق اور
حصولِ علم دینی و دنیوی کا بڑا ذریعہ ہے۔ اور اس کی تعلیم کا انتظام نہو نا در حقیقت
مسلمان طلبہ کے لیے ایک بڑی سدراہ ہے۔ سررشتہ تعلیم احاطہ مدراس نے
بھی اس دقت کو محسوس کیا ہے اور سر اے بورن کہتے ہین کہ ایسے

ثانوی مدارس جن مین ذریعہ تعلیم اردو ہو بہایت کم ہین - اور نیچے
کی جماعتون مین جہان ذریعہ تعلیم دراوڑی زبان ہے۔ مسلمان بڑے خسارے
مین ہین - ان سب سے بڑی مشکل ایک اور ہے کہ مسلمانون کو اب تک دنیوی اعلے
تعلیم کی طرف سے بے اعتنائی سی ہے اور اگرچہ اب یہ بہت کم ہوتی جاتی ہے
لیکن پھر بھی کام کرنے والون کی مشکلات مین اس سے کچھ نہ کچھ اضافہ ہوجاتا ہے
یہ مشکلات اس قدر دل شکن اور مایوس کن ہین کہ جب تک ان کے رفع کرنے
کے لیئے استقلال اور ہمت سے کام نہ لیا جائے گا - ثانوی تعلیم کی ترقی ممکن
نہین - اس مین شک نہین کہ مدارس مین مسلمان طلبہ سے نصف فیس وغیرہ کی جو رعایت
کی جاتی ہے وہ ہرگز کافی نہین اس سے اُن کی تعداد مین نہ کچھ اضافہ ہوتا ہے
ورنہ اعلی تعلیم کی ترغیب پیدا ہوتی ہے - سنہ ١٨٨٢ء کے مشہور تعلیمی کمیشن نے
مسلمانون کی تعلیم کے متعلق یہ قرار دیا تھا کہ سررشتہ تعلیمات کی ہر رپورٹ
مین تعلیم مسلمانان کے لیے ایک علیحدہ باب مخصوص کردیا جاوے - اور
مجھے معلوم ہوا ہے کہ مسلمانان مدراس کی یہ بڑی خواہش ہے کہ اس کام کے
لیے ناظم تعلیمات کا ایک خاص مددگار ہو جس کا درجہ یورپین مدارس کے
انسپکٹر کے مساوی ہو اور اس کا تعلق راست ناظم تعلیمات سے رہے -

اور یہ کہ اسلامی مدارس کا ویسا ہی خاص لحاظ رکھا جائے جو یورپین اور یورپین
مدارس کا کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ بنگال مین ایسے عہدہ دار کا تقرر ہوا ہے۔

اپریل ۱۹۱۳ء مین گورنمنٹ آف انڈیا نے پھر ایک سرکلر جاری کیا جس مین
اس امر کا اظہار کیا گیا ہے کہ اگرچہ مسلمانون نے ابتدائی تعلیم مین خاصی ترقی کی ہے
لیکن اعلیٰ تعلیم مین وہ بہت پیچھے ہین۔ اور اس بارے مین گورنمنٹ نے یہ مشورہ
دیا کہ مکتبون مین دینوی تعلیم کے رواج کی ترغیب دی جائے۔ جہان کہین ضرورت
ہو اردو تعلیم کا انتظام کیا جائے اور نیم مکتب مدرسون مین خاص نصاب تعلیم مقرر کیا جائے
موجودہ مدرسون اور اسلامی کالجون اور اسکولون کی اصلاح کیجائے۔ اور مناسب
مقامات مین مسلمانون کے لیے جدید مدارس قائم کیے جائین۔ اسلامی دارالاقامہ
مسلمان مدرسین اور انسپکٹر مقرر کیے جائین نیز مدارس اور کالجون کی انتظامی
کمیٹیون مین ایک واجبی تعداد مسلمانون کی بھی ہونی چاہیے۔

اگر ۱۸۸۲ء کے کمیشن اور اس سرکلر کی منشاء کے مطابق ہم ان امور کا
مطالبہ کرین تو کچھ بیجا نہو گا۔ میرا اس سے ہرگز یہ مقصد نہین کہ ہم اپنی یہ درخواست
بھکاریون کی طرح سرکار کے سامنے لیکر جائین یا ہم اس کا مطالبہ دوسری
اقوام کے مقابلہ مین بطور خاص رعایت کے کرین۔ بلکہ ہمارا یہ مطالبہ

ہندوستان کے عام فوائد کے لیے نیز دوسری اقوام اور گورنمنٹ دونوں کے حق مین بہتر اور مفید ہوگا - مین ہرگز یہ پسند نہین کرتا کہ ہم گورنمنٹ کی نظرون مین حقیر ہون، یا اپنے دوسرے بھائیون کے نقصان مین ہون - یہ فعل ہماری خودداری کے منافی اور دوسری اقوام کے حق مین غیر منصفانہ ہوگا - میرا یہ عقیدہ ہے کہ دیانت بہترین طرز عمل ہے، خواہ اس کا تعلق افراد کی خانگی زندگی سے ہو، یا اقوام کی سیاسی زندگی سے - اور ہم مختلف اقوام جو ایک ملک ایک آب و ہوا اور ایک حکومت کے ماتحت رہتے ہین، تو ہمارا یہ رہنا ہی ایک قسم کا معاہدہ ہے کہ ہم ایک دوسرے کے معاون ایک دوسرے کے بہی خواہ اور ایک دوسرے کے نازبردار ہین - یہ خالی الفاظ نہین بلکہ میرا دلی عقیدہ ہے اور یہی وجہ ہے کہ مین اس تدبیر سے زیادہ مقدم اور زیادہ اہم اس اصول کو سمجھتا ہون کہ مسلمان اپنی مدد کے لیے خود آمادہ ہون اور اپنے پاؤن پہ خود کھڑا ہونا سیکھین تاکہ دوسرون کے دست نگر اور محتاج نہ رہین - چونکہ مسلمان ملک کے مختلف حصون مین منتشر اور متفرق ہین اور مدراس جیسے احاطہ مین انکی

تعداد بہت قلیل ہے، لہذا اُن کا یہ فرض ہے کہ تعلیمی اغراض کے لیے ہر قسم کا بار اُٹھائین اور مشقت سہین۔ اور ایسی حالت مین مین اس بات کی شدید ضرورت سمجھتا ہون کہ آپ صاحب اس امر پر غور کرین کہ آیا یہ مناسب ہوگا کہ مسلمان گورنمنٹ سے یہ درخواست کرین کہ اُن پر ایک تعلیمی سیس اس ٹکس کے ساتھ اضافہ کر دیا جاے جو وہ زر مالگزاری یا انکم ٹکس یا کسی اور ذریعہ سے سرکار کو ادا کرتے ہین۔ اور وہ تمام رقم مسلمانون کی تعلیم پر صرف کیجاے۔ لیکن قبل اسکے کہ اس قسم کی تجاویز قطعی طور سے طے کی جائین یا کوئی درخواست گورنمنٹ مین پیش کیجاے یہ ضرور ہے کہ اعداد وشمار اور وسائل و ذرائع کی کامل تحقیقات کر لی جاے۔ ایک دوسری تجویز جو اس سے زیادہ آسان اور بہتر نظر آتی ہے وہ یہ کہ ہندوستان کے اکثر مقامات کے سوداگر بعض مذہبی یا خیراتی کامون کے لیے فی روپیہ ایک پیسہ یا آدھ پیسہ اپنے خریدارون سے لیتے ہین۔ یہ قلیل جز کسی پر گران نہین گزرتا لیکن تھوڑا تھوڑا بہت کچھ ہو جاتا ہے اور اسکی نظیرین موجود ہین کہ اسی حقیر رقم کے بدولت بڑے بڑے عظیم الشان کام وجود مین آگئے ہین۔ کیا وانیم بادی اور مدراس کے مسلمان سوداگر اس طریقہ کو اپنے ہان جاری نہین کر سکتے؟ مین ان سے درخواست کرتا ہون کہ وہ اس پر

ضرور غور کرین میری قطعی راے ہے کہ جنوبی ہند مین مسلمانون کی تعلیم
کے خاص مسئلہ کے حل کرنیکے لیے اس سے بہتر اور موثر کوئی دوسرا طریقہ نہین ہے

اسی ضمن مین آپ کی توجہ اُن الفاظ کی طرف مبذول کرانا
چاہتا ہون جو گورمنٹ آف انڈیا کی رپورٹ بابت ۱۹۱۴ء مین مسلمانون
کی عام تعلیمی حالت کے متعلق درج ہین - گورمنٹ انڈیا نے اس امر کا
اظہار کیا ہے کہ بعض صوبون کی رپوٹون سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان
سرکاری مدرسون مین زیادہ خواہش سے داخل ہوتے ہین اور اسلامی
مدارس مین داخل ہونے سے احتراز کرتے ہین - اور اگرچہ مدراس
مین مسلمان طالب علمون کی تعداد مین قابل اطمینان ترقی ہوئی ہے تاہم
خاص اسلامی مدارس مین اُن کی تعداد تخمیناً دس ہزار کم ہوگئی ہے -

بمبئی کے اسلامی ہائی اسکول کی نسبت یہ معلوم ہوا ہے کہ باوجود بہت سی
فوائد کے خوش حال والدین اپنے بچون کو دوسرے مدارس مین بھیجنا
زیادہ پسند کرتے ہین - ناظم تعلیمات صوبہ بہار نے اس سوال کا جواب
دیتے ہوئے کہ آیا مسلمان درحقیقت تعلیمی معاملہ مین غفلت کرتے ہین -
یہ کہا ہے کہ اُن کی غفلت صرف اسبات مین پائی جاتی ہے کہ وہ اپنے

بچون کو خالص اسلامی مدرسون مین بہیجنا نہین چاہتے - مین گورنمنٹ آف انڈیا
کے اس خیال کے متعلق کسی راے کا اظہار کرنا نہین چاہتا سواے
اسکے کہ واہیم واڈی ہائی اسکول کی ترقی عمدہ تعلیم وتربیت اور ہردلعزیزی
ہمین اس امر سے باز رکھتی ہے کہ گورنمنٹ کی اس راے کا اطلاق عام طور
سے ہر اسلامی مدرسہ پر کیا جائے - یہ بہت اہم مسئلہ ہے اور اس کا لفرض
منتظمین مدارس اور اُن جماعتون کا جنکی نگرانی مین یہ مدارس ہین یہ فرض ہو کہ
اس معاملہ کی پوری تحقیقات کرین اور دیکھین کہ آیا مسلمان بچے ان مدارس
مین اس لیے داخل نہین ہوتے کہ وہ اسلامی مدرسے ہین یا اسوجہ سے کہ ان
مدارس مین انتظامی خرابی قابل مدرسین اور سامان کا نہونا یا ڈسپلن کی کمی بلکہ
کسی اور قسم کا کوئی نقص ہے - گورنمنٹ کے ان الفاظ سے اسلامی مدارس
پر بڑا حرف آتا ہے اور اس کی صفائی کرنا ہم پر لازم ہے -

حضرات! ثانوی تعلیم کی حیثیت عجیب وغریب ہے - یہ ابتدائی اور یونیورسٹی
تعلیم کے بین بین ہے اسی پر اعلیٰ تعلیم کی کامیابی اور ملک کی عام بہبودی کا دارومدار
ہے تعلیم کا یہی درجہ ہے جہان سے نوجوان طالب علم مختلف پیشون اور زندگی
کے مختلف شعبون مین داخل ہوتے ہین اور جو تعلیم انہون نے حاصل کی ہے -

اس کا اثر حیات کے تمام مدارج پر پڑتا ہے یہی وجہ ہے کہ نہ صرف ہندوستان مین بلکہ دنیا کے تمام مہذب ممالک مین ثانوی تعلیم پر انتہا درجہ کا غور و خوض کیا گیا ہے نصاب تعلیم کے قایم کرنے مین بڑی بڑی کاوشین کی گئی ہین - اگر ان ممالک کی گزشتہ پچاس سال کی تعلیمی تاریخ کا مطالعہ کیا جاے تو معلوم ہوگا کہ اس تعلیم مین کس قدر انقلاب پیدا ہوا ہے اور باوجود ان تمام تغیرات و اصلاحات کے یہ مسلہ ابھی تک زیر بحث ہے اور اسکی اصلاح کا مطالبہ برابر جاری ہے - یہ بحثین نہایت مفید ہین یہ مطالبے نہایت ضروری ہین - ۱۸۹۵ء مین پرنس بسمارک نے یہ کہا تھا کہ " اگر مین اپنی قوم مین اس تیاری کو نہ پاتا جو مدارس ثانوی کی تعلیم نے پیدا کر دی تھی تو مجھے یقین نہین کہ مجھی اپنے کام مین یا اس کام مین جس مین نے حصہ لیا ہے، کبھی ایسی کامیابی ہوتی" اور حقیقت یہ ہے کہ جرمن اتحاد مین جرمن مدارس اور جرمن مدرسین نے بہت بڑا کام کیا ہے - اور اسی تعلیم پر ہماری قسمت کا بھی فیصلہ ہے -

## تعلیم یونیورسٹی

ثانوی تعلیم سے گزر کر جب مین یونیورسٹی کی تعلیم پر نظر ڈالتا ہون تو مسلمانون کی حالت اور بھی پست نظر آتی ہے - آپ کو یہ سنکر افسوس ہوگا کہ ۱۴ء مین ایم اے مین صرف ایک مسلمان طالب علم شریک ہوا اور کامیاب رہا - بی - اے مین چار شریک ہوے جس مین سے تین کامیاب ہوئے - ال - ٹی مین دو شریک ہوئے

اور دونون کامیاب رہے۔ ایف ال مین چار مین سے تین کامیاب اور بی ال مین دو شریک ہوے اور دونون ناکامیاب رہے۔ انٹرمیڈیٹ کے امتحان مین ۹۵ مین سے صرف ۲۵ کامیاب ہوئے۔

۱۹۱۵ء مین ایم اے مین کوئی مسلمان نہین تھا۔ بی اے مین ۲۳ مین سے ۸ نئے قواعد کے تحت مین ۹ مین سے ۵۔ ایف ال مین تین سے ایک بی ال مین ۵ مین سے ایک انٹرمیڈیٹ مین ۱۳۲ مین سے ۲۵ کامیاب ہوے یہ گذشتہ سال کے نتائج ۱۹۱۴ء کے مقابلہ مین اور بھی خراب ہے۔ تعداد اُن مسلمانون کی جو کالج مین تھے بمقابلہ اُنکے جو مدارس ثانویہ مین تھی انکی فیصدی ۹ء۲ تھی اور ہندؤنکی ۶ء۷۔ برہمن طلبہ کی فیصدی کالج مین ۶ء۱۱ تھی یہ نتائج اور یہ تعداد بہت مایوس کن ہین۔ لیکن مجھے کامل اُمید ہے کہ جب وینم واڈی ترقی پاکر جنوبی ہند کا علی گڑھ بن جاے گا تو ہماری تعلیمی پسماندگی کی صورت بدل جاے گی اور جس طرح علی گڑھ کالج کے قیام سے صوبجات متحدہ مین مسلمانون کی تعلیم کا رنگ بدل گیا اسی طرح ایک روز وینم واڈی کی بدولت اس حصۂ ملک مین مسلمانون کی تعلیم یونیورسٹی مین نمایان اضافہ ہوجاے گا۔ اور مسلمانون کی تعلیمی سیس کا (جس کا ذکر مین نے ابھی کیا ہے) ایک نتیجہ یہ ہوگا کہ اس سرمایہ مین سے غریب ہونہار طالب علمون کو وظائف دئے جائین گے تاکہ وہ اپنی تعلیم کالج مین

جاری رکھ سکین - اور یہی وہ طالب علم ہونگے جو اس کام کو جاری رکھین گے اور
ملک مین تعلیم اور روشن خیالی پھیلانے کا ذریعہ ہونگے - لیکن کیا ایسی قلیل تعداد سے
جس کا ذکر مین نے ابھی کیا ہے ہماری یہ تمنا پوری ہو سکتی ہے؟ جب تک ہم مین
اعلیٰ تعلیم یافتہ نوجوانون کی تعداد کثرت سے نہوگی ہم ہرگز اپنا مقصد حاصل نہین
کر سکتے - ہماری اس تعلیمی پستی کی ایک وجہ اور بھی بیان کی گئی ہے - وہ یہ کہ
قابل مسلمان تعلیمی ملازمت مین جانا پسند نہین کرتے اور لائق مسلمان مدرسین
کی عموماً کمی پائی جاتی ہے - جب تک ہم مین مسٹر ابراہیم قریشی جیسے بے ریا اور
مخلص کام کرنے والے بہت سی تعداد مین نہونگے - جب تک ہم مین سے کچھ
دنیاوی جاہ طلبی کو چھوڑ کر مشنریون کی طرح اس کام کے لیے اپنے تئین وقف
نہ کردین گے - ہم گزشتہ غفلت اور پسماندگی کی تلافی نہین کر سکتے - اس تعلیمی
پستی اور دماغی بے حسی سے جو بڑا خطرہ پیدا ہونے والا ہے وہ یہ ہے کہ کہین ہم
اُن قواے کے استعمال سے جو خداوند تعالیٰ نے ہم مین نیکی کے لیے ودیعت
کیے ہین ، محروم نہ ہو جائین - اس بڑے خطرہ کا دفع کرنا اور ان قواے کا صحیح استعمال
ان لوگون کے ہاتھ مین ہے جنھون نے اعلیٰ تعلیم حاصل کی ہے جنھون نے اپنی
ملک و قوم کے حالات پر غور کیا ہے جنھون نے پاک اور روحانی لٹریچر کا مطالعہ

فرمایا ہے اور جن کے دلون مین بنی نوع انسان کی ہمدردی کی آگ سلگ رہی ہے
غالباً اسی نظر سے مسلمان ایک عرصہ سے اسلامی یونیورسٹی کا خیال پکا رہے
ہین علی گڑہ کالج کے قایم ہونے کے بعد ہی سر سید احمد خان مرحوم نے اس مسئلہ
کو پیش کیا - وہ اس رمز کو خوب سمجھتے تھے کہ جب تک ہماری یونیورسٹی نہ ہوگی ہم
ایسے لوگ پیدا نہین کر سکتے جو ملک مین تہذیب ذوق اور روشن خیالی پھیلائین
جو قوم اور گورنمنٹ دونون کے مفید ہون اور جن مین حب وطن اور ایثار کا مادہ ہو
جن کی زندگی سادہ اور خیالات اعلیٰ ہون - زمانہ کی نامساعدت سے یہ خیال صرف
کاغذ پر رہا - چند سال ہوئے کہ چند باہمت بہی خواہان قوم نے اس خیال کو عمل
مین لانے پر کمر باندہی اور ملک کے ہر گوشہ سے اسکے استقبال کے لئے صدائے
لبیک بلند ہوئی - جس جوش و خلوص کے ساتھ مسلمانون کے ہر طبقہ نے اسمین
مدد دی ہے اسکی نظیر ہندوستان کے اس زمانہ کے مسلمانون مین نہین ملتی -
یہ عجیب بات ہے کہ اسکے کچھ عرصہ بعد ہی یونیورسٹیون کے قیام کی ایک ہوا سی
چل گئی - ہندو یونیورسٹی کو چارٹر مل گیا ہے - میسور یونیورسٹی کی تکمیل مین تھوڑی سی
کسر باقی ہے - پٹنہ - ڈھاکہ - رنگون - ناگپور مین یونیورسٹون کے قیام کا مسئلہ
زیر غور ہے - مسلم یونیورسٹی کے متعلق بہت سے سرگرم مباحثے ہوچکے ہین - اگرچہ

اس کے قیام مین تاخیر ہوئی ہے لیکن یہ تاخیر فائدے سے خالی نہین۔ مجھے
اس یونیورسٹی کے بارے مین کچھ زیادہ کہنے کی ضرورت نہین ہے۔ میری رائے
فرقہ واری یونیورسٹیون کے متعلق صاف ہے۔ اور اس سے قبل مین کئی بار
اسکا اظہار کرچکا ہون۔ مین اصولاً ایسی یونیورسٹیون کے قیام کو پسند نہین کرتا
جوکسی خاص فرقہ یا مذہب سے تعلق رکھتی ہین۔ لیکن جب کہ ہندو مسلمانون نے یہ فیصلہ
کرلیا ہے کہ وہ اپنی یونیورسٹیان جدا جدا قائم کرین۔ تو مین نے بھی سر تسلیم خم کردیا اور اس
وقت سے مین نے ایسی یونیورسٹیون کی ترقی ونشو ونما مین جہان تک میرے
امکان مین تھا امداد دینے سے دریغ نہین کیا جو قوم کی سچی ترقی کو حامی ہین اور
جو ساتھ ہی اُن عیوب کے رفع کرنے یا کم کرنے مین ساعی ہون جو فرقہ واری
یونیورسٹی کے ساتھ لزوماً پائے جاتے ہین، اور خصوصاً ایک ایسی یونیورسٹی کی
امداد مین مجھے کم تامل ہوسکتا ہے جیسی کہ مسلمانون کی ہے۔ کیونکہ یہ ایک
ایسی قوم ہے جو علم و فراغت مین دوسرون سے پیچھے اور ملک کے مختلف حصون
مین منفرق و منتشر ہے۔ غرض اسکے متعلق بہت سے سرگرم اور پرجوش مباحثے
ہوچکے ہین۔ بہت کچھ اختلاف رائے کا اظہار ہوچکا ہے۔ اس کے بعد سکون
کی کافی مدت مل گئی ہے جس مین ہم آزادی اور اطمینان کے ساتھ اُن اہم اور

اصل مسائل پر غور کر سکتے ہیں جو یونیورسٹی کی روح رواں ہیں اور جن کے بغیر یونیورسٹی کے افادہ کا دائرہ وسیع نہیں ہو سکتا مجھے اس بات کے معلوم ہونے سے خوشی ہوئی اور مجھے یقین ہے کہ اب جو کانسٹی ٹیوشن بنے گا۔اس سے مسلمانوں کے مختلف طبقوں کی تشفی ہو جاوے گی اور کم سے کم اس میں ہندوستان کے تمام صوبوں کے فوائد کا لحاظ رکھا جاوے گا تاکہ یہ معلوم ہو کہ وہ ہم سب کی یونیورسٹی ہے اور کسی ایک صوبہ یا کسی خاص خیال کے حضرات کی نہیں ہے۔اور جس طرح علیگڈھ کالج کا یہ فخر رہا ہے کہ اس کے طالب علم خاص مردانہ اوصاف اور روشن خیالی کے جوہر رکھتے ہیں اسی طرح مسلم یونیورسٹی کی ڈگری بھی اُن تمام شریفانہ اوصاف اور روشن خیالی کا تمغہ خیال کیجاوے گی۔

## تعلیم نسوان

مجھے شاید اس امر کے یاد دلانے کی زیادہ ضرورت نہیں ہے کہ مدارس کے اثر کی ایک حد ہے۔اس میں شک نہیں کہ ثانوی اور اعلیٰ تعلیم قومی زندگی کی نشوونما کے لیے لابد ہیں۔لیکن اس کے لیے محض مدارس پر بھروسہ کرنا کافی نہیں بچے کی زندگی کا سب سے نازک اور عجیب زمانہ اُس کے ابتدائی سال ہیں۔اسلئے گھر کی تربیت قومی تعلیم کا ناگزیر جزو ہے۔

تعلیم کے مختلف مدارج اور مراحل آپس مین ایک دوسرے سے ایسے گتھے ہوے ہین کہ ایک کی تکمیل بغیر دوسرے کے نہین ہوسکتی - اور ایک کے اثر سے دوسرا بچ نہین سکتا - یونیورسٹیان اُس وقت تک سرسبز نہین ہوسکتین جب تک اعلےٰ درجہ کے مدارس ثانوی ان کی مدد کے لیے نہون۔ مدارس ثانوی اُس وقت تک کامیاب نہین ہوسکتے جب تک تعلیم ابتدائی مدارس مین احتیاط کے ساتھ نہو - لیکن تعلیم کے یہ سب مدارج اُس وقت تک پورے طور پر بارآور نہین ہوسکتے - جب تک گھر کی تربیت درست نہو - غرض قومی تعلیم کی اصل بنیاد گھر کی تربیت پر ہے - اگر والدین اپنا فرض ادا نہین کرتے اور اپنا پیچھا چھوڑاتے یا اپنے فرض سے بچنے کے لیے بچونکو مدرسہ بھیج دیتے ہین تو ایسی حالت مین مدرسون سے بہت زیادہ توقع رکھنا عبث ہے - یہی وجہ ہے کہ مین اس موقع پر آپ کو تعلیم نسوان کی طرف خاص توجہ دلانا چاہتا ہون مجھ پر کیسا منحصر ہے ہم مین کون شخص ہے جو مسلمانونکی تعلیم کے متعلق بحث کرنے کے لیے کھڑا ہو اور تعلیم نسوان کا ذکر چھوڑ جائے ؟ یا کون ایسا شخص ہے جو تعلیم کا حامی ہو اور تعلیم نسوان اسکے

پروگرام مین داخل ہو؟ طریقۂ تعلیم، نصاب تعلیم یا دیگر تفصیلی امور مین اختلافات کا ہونا ضرور ہے لیکن نفس تعلیم سے کسی کو اختلاف نہین ہو سکتا۔ مجھے سرکاری رپوٹون مین یہ پڑھ کر حقیقی مسرت ہوتی ہے کہ مدراس مین تعلیم نسوان نے قابل تعریف ترقی کی ہے۔ سنہ ۱۹۱۴ع کی رپوٹ مین یہ تحریر ہے کہ گزشتہ دو سال مین مسلمان لڑکیون کی تعداد دگنی ہو گئی ہے۔ سنہ ۱۵ع مین اس مین کچھ اور اضافہ ہوا۔ مدارس ثانویہ مین سنہ ۱۴ع مین مسلمان لڑکیون کی تعداد ۱۴۸ تھی سنہ ۱۵ع مین بڑھ کر ۱۳۱ ہو گئی۔ لیکن یہ یاد رہے کہ یہ تعداد ابتدائی تعلیم کی ہے۔ اس مین کتنی ہونگی جنھین ہم خواندہ کہہ سکتے ہین اور کتنی ایسی ہونگی جو اس تعلیم کے پانے کے بعد اپنے گھرون مین مطالعہ کا شوق جاری رکھتی ہونگی۔ اور پھر کتنی ایسی ہونگی کہ جنھین گھر کے دھندون مین پڑ کر لکھا پڑھا کچھ بھی یاد رہتا ہوگا۔ اغلب یہ ہے کہ اس معمولی ابتدائی تعلیم کے بعد اُن مین سے اکثر تھوڑے ہی عرصہ مین پھر جاہل کی جاہل ہو جاتی ہونگی۔ مین موجودہ حالت مین ڈاکٹر واک زانٹ کے اُن پر زور الفاظ سے متفق ہون جو اُنھون نے اپنی تقریر مین فرمائے تھے وہ کہتے ہین۔

"ہمین یہ بھول نہ جانا چاہیے کہ ہماری شدید ترین ضرورت عورتون کیلیے یونیورسٹیان قایم کرنا، یا اُن کا موجودہ زمانہ کے سائینٹفک ایجادات و اختراعات مین

حصہ لینا یا عورتون کے واسطے اعلےٰ پیشون کے لیے راہ نکالنا نہین ہے۔ بلکہ اُن ہزارون لاکھون لڑکیون کے لیے تعلیم کی توسیع کرنا اور اُسے باحتیاط انجام دینا ہے جو آیندہ نسلون کی مائین ہونے والی ہین۔" کون ہے جو ان الفاظ سے اتفاق نہ کرے گا۔ یا تا کہ ہم نے اپنی لڑکیون کے لیے کالج اور یونیورسٹیان قائم نہین کین۔ لیکن کیا ہم اپنے ایمان سے یہ کہہ سکتے ہین کہ ہم نے اُن کی تعلیم کی توسیع واشاعت کا فرض کماحقہ ادا کیا ہے۔ اور کیا ہم نے صحیح معنون مین انہین اس قابل کردیا ہے کہ وہ "آیندہ نسلون کی مائین" بن سکین۔ "آیندہ نسلون کی ماؤن" کا جملہ نہایت پرمعنی ہے اور اس مین تعلیم کا نہایت وسیع اور کامل مفہوم مضمر ہے۔ ہمین یہ بھول نہ جانا چاہیئے کہ آیندہ نسلون کا زمانہ تعلیمی اقتصادی ودیگر حالات کے وجوہ سے کس قدر زیادہ ترقی یافتہ اور بہتر ہوگا۔ اُن نسلون کے لیے ماؤن کا تیار کرنا کچھ آسان کام نہین ہے۔ اور اگر ہم اس فرض کے ادا کرنے سے قاصر رہے تو یاد رہے کہ ہم پھر کئی قرن پیچھے رہ جائین گے۔ لیکن جب مین تعلیم نسوان کی موجودہ حالت پر نظر ڈالتا ہون تو مجھے یہ کام مشکل نظر آتا ہے۔ اگرچہ ہندوستان کے ہر صوبہ اور ہر حصے مین تعلیم نسوان کا چرچا ہے لیکن جہان تک مجھے خیال ہے کبھی اس اہم مسئلہ پر غور کرنے کیلیئے

باقاعدہ اور سچی کوشش نہین کیگئی ہے۔ ہر شخص نے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد
الگ بنا رکھی ہے۔ ہر جگہ تعلیم جداگانہ ہے کبھی یہ کوشش نہین کیگئی کہ تعلیم نسوان
کے نصاب پر کامل طور سے غور کیا جائے۔ انتظامی لحاظ سے کوئی تعلق ایک مدرسہ
سے دوسرے مدرسہ کو نہین ہے۔ غرض طریقہ تعلیم و نصاب تعلیم ناقابل اطمینان،
معیار تعلیم پست، انتظامی حالت بے ترتیب و بے ترکیب ہے۔ اور آپ مجھے
معاف فرمائین گے اگر مین یہ کہون کہ ان مین سے اکثر مدرسے ایسے ہین جنھین
مدرسے کہتے ہوئے عار معلوم ہوتی ہے۔ کیا ایسی صورت مین ہم تعلیم نسوان کا
کسی طرح بھی دعوی کرسکتے ہین؟ کیا ایسی صورت مین کوئی کہہ سکتا ہے کہ اصلاح
کی شدید ضرورت نہین ہے؟ مین اس موقع پر اس واجب الاحترام خاتون کا ذکر
کیے بغیر نہین رہ سکتا جو درحقیقت اپنی تعلیمی سعی و ہمدردی اپنی نیکی اور فیاضی کی وجہ سے
ہمارے قوم کے لیے باعث فخر ہے اور جسکی حکومت سے ریاست بھوپال کو
بجا ناز ہے ہر ہائینس نواب سلطان جہان بیگم خلد اللہ ملکھا نے علاوہ دیگر اصلاحا
و مساعی کے جو تعلیم نسوان کے بارے مین فرمائین۔ ایک اسکیم نصاب تعلیم کے
متعلق تیار کر کے شایع کی لیکن افسوس ہے کہ ہماری قوم نے غفلت کی وجہ سے
اسپر اس قدر توجہ نہین کی جسکی وہ مستحق تھی۔

**حضرات!** کیا ایسی حالت مین کسی کو انکار ہوسکتا ہے کہ اصلاح و توسیع تعلیم نسوان کے لئے نہایت مستعدی کے ساتھ کام کرنے کی ضرورت ہے۔؟ میری یہ راے ہے اور مجھے اُمید ہے کہ آپ صاحب مجھسے اتفاق فرمائین گے کہ اس اعلیٰ اور ضروری غرض کے لیے ایک مجلس کے قایم کرنے کی ضرورت ہے اگرچہ موجودہ حالات کی رو سے تمام ہندوستان کے لیے کسی ایک مرکزی مجلس کا قائم کرنا قبل از وقت ہوگا۔ لیکن اس بات کی شدید ضرورت ہے کہ ہر صوبہ اور ہر حصے مین اس قسم کی مجلسین قائم کی جائین جو مقامی ضروریات کے لحاظ سے اس مسئلہ پر کامل غور کرین اور تعلیم نسوان کی توسیعُ اشاعت کی تدابیر پر مباحثہ کرین۔ اور ممکن ہو تو تعلیم یافتہ خواتین سے بھی اس مین راے لین۔ کیونکہ تعلیم نسوان کی ترقی اسی وقت ممکن ہے کہ جب اس مسئلہ کو خود خواتین اپنے ہاتھ مین لین گی۔ اسوقت تعلیم یافتہ اور روشن خیال خواتین کی کمی ہے۔ اسلیے فی الحال مردون ہی کو یہ کام کرنا پڑیگا۔ مین اس اہم مسئلہ کے تفصیلی امور پر بحث کرنا نہین چاہتا۔ لیکن بعض مسائل مختلف فیہ مثلاً نسوان کا نصاب تعلیم وہی ہونا چاہیے جو مردونکا ہے یا مختلف، کیا نسوان کے لیے ضروری ہے کہ وہ ہمارے یونیورسٹی کے امتحانات کے لیے تیار کی جائین۔ یا نصاب تعلیم کی تیاری کس نہج پر کی جائے

یا معلمات کیونکر دستیاب کی جائین وغیرہ ایسے معاملات ہین کہ وہ قابل اور ہمدرد
تعلیم یافتہ حضرات اور خواتین کی مجلس ہین طے ہو سکتے ہین - اوران کے
متعلق ملک کے ہر حصہ کے ہمدرد و روشن خیال اصحاب سے جنھین اس مسئلہ
سے خاص دلچسپی ہے رائین طلب کیجا سکتی ہین -

حضرات ! اگر مین آپ صاحبون سے جو یہان تشریف رکھتے ہین یہ
درخواست کرون تو کچھ بیجا نہو گا کہ جہان آپ اپنی یا اپنے لڑکون کی تعلیم کی
کوشش کرتے ہین، اگر آپ اس کے ساتھ یہ بھی تہیہ کرلین کہ اپنی بیویون
بیٹون اور بہنون کو بھی اسی طرح تعلیم دین گے تو یہ ایک ایسی برکت ہوگی کہ
جس کے فواید بیان مین نہین آسکتے - اگر زیادہ نہین تو صرف یہی بات ہم
دل پر رکھ لین کہ ہم کم سے کم ایک عورت کو خواہ وہ ہماری بیوی ہو یا بیٹی - یا
بہن تعلیم یافتہ بنا دین گے تو آپ خیال فرما سکتے ہین کہ صرف اس ایک ترکیب
سے ہماری قوم مین کس قدر روشن خیالی بڑھ جاے گی - اور اس سے ہماری
سچی مسرت مین کس قدر اضافہ ہو جاے گا -

مین نہین چاہتا کہ ہماری لڑکیان خواہ مخواہ یونیورسٹیون کے امتحانات
پاس کرین اور اُن کا نصب العین سندین حاصل کرنا ہو - (اور جو ایسا کر سکتی ہین

مجھے اس سے غرض نہین) لیکن میری اصلی خواہش یہ ہے کہ اُن مین روشن خیالی ہو، مطالعہ کا ذوق ہو اپنے فرایض اور امور خانہ داری سے واقف ہون۔ اپنے مذہب اپنے ملک و قوم سے محبت ہو اور مختصر یہ کہ آیندہ نسلون کی حقیقی مائین ہون

مین نے اس مسئلہ پر کسی قدر زیادہ آپ کی سمع خراشی کی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ مسئلہ ہماری اصلی ترقی سے اس قدر وابستہ ہے کہ جو کچھ مینے کہا ہے یہ بھی کم ہے۔ مین آخر مین اس مسئلہ کے متعلق ڈاکٹر (لسگن) کے اُن قابل قدر الفاظ کے سنانے کی اجازت چاہتا ہون جو ہمین ہمیشہ پیش نظر رکھنے چاہئین۔ وہ کہتے ہین۔

"ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم عورت کو محض ایک عورت کی حیثیت سے نہ دیکھین" یعنی مثل مرد کے مددگار، بچون کی مان، کام کرنے والی کی حیثیت سے جو مصیبت کی ماری اپنی گزر اوقات کے لیے مزدوری کرنے پر مجبور ہے۔ بلکہ اُسے بنی نوع انسان کا ایک رکن خیال کرین جو دوسرے انسانون کی طرح حقوق رکھتی ہے۔ ہم سب اس بات پر یقین رکھتے ہین کہ ایک نوجوان شخص خواہ امیر ہو یا غریب خواہ اس کا منشا کسی پیشہ کے کرنے کا ہو یا نہو۔ اُس کا یہ مقدس اور شریفانہ فرض ہے کہ تا حد امکان اُن قواے دماغی کی اعلی تکمیل کرے جو فطرت نے اُسے

ودیعت کیے ہین تاکہ جہان تک ممکن ہو وہ کمال انسانیت تک پہنچ سکے۔

اب مین یہ پوچھتا ہون کہ مردون کو کیا حق ہے کہ وہ لڑکیون کو اس مقدس اور شریفانہ فرض کے بجالانے سے روکین ؟ برخلاف اسکے ہم کیون اس فرض کے بجالانے کو اُن کے لیے ناممکن نہین تو مشکل کردیتے ہین ؟ کیا یہ ایسا ہی نہین کہ گویا ہم ایک خوبصورت درخت کے اوپر کے حصے کو کاٹ ڈالتے ہیں کہ وہ سورج کے روشنی تک نہ پہنچ سکے ؟ کیا ہم بنی نوع انسان کے ایک بڑے حصے کو روحانی غلامی کی زنجیرون مین نہین جکڑ رہے ہین ؟ کیا ہم دانستہ عورتون کو شریف ترین واعلی ترین نیکی یعنی روحانی آزادی سے محروم نہین کر رہے ہین ؟ ... اب ہمین چاہیئے کہ صدہا سال کا قرض جو ہمارے ذمہ ہے اُسے ادا کرنا شروع کرین اور عورتون کے جسمانی حسن وجمال پر شایستہ ذہانت کا حسن اضافہ کرین ۔ ہمین چاہیے کہ اُن کی آنکھون سے پٹی ہٹا کر اُنہین سرچشمۂ علم تک لے جائین تاکہ وہ بھی ازمنہ ماضی وحال کی عقل وحکمت مین حصہ لے سکین ، لغو اور فضول باتون اور بیہودہ بکواس سے احتراز کرین اور اعلی ترین اور شریف ترین انسانی مسرت یعنی دماغی کامیابی کا لطف اُٹھا سکین "

——— ۱۰۱ ———

# کتب خانے

حضرات! اب تک مینے تعلیم کے مختلف شعبون پر بحث کی ہے۔ لیکن ہمین یاد رکھنا چاہیئے کہ تکمیل دماغ بلکہ تکمیل انسانیت کے لیے صرف مدارس کافی نہین ہین۔ ہمین اُن کے ساتھ اور چیزون کی بھی ضرورت ہے اور منجملہ اُن کے ایک کتب خانے ہین۔ مین اسے اشاعت تعلیم اور دماغی ترقی کے لیے نہایت ضروری سمجھتا ہون اور خصوصًا نوجوانون کے لیے اس سے بہتر کوئی ذریعہ ترقی نہین ہے۔ آپکو یہ سنکر حیرت ہوگی کہ اردو اور انگریزی کی عمدہ ادبی کتب خانے کے لیے کسی زیادہ رقم کی ضرورت نہین ہے۔ بلکہ میری یہ راے ہے کہ ہر ابتدائی مدرسہ نہ صرف بچون کے لیے ابتدائی تعلیم کا ذریعہ ہو بلکہ اُن بچون اور اُن کے والدین کے لئے بھی تحصیل ذوق کا وسیلہ ہونا چاہیئے۔ ایک معمولی اور آسان طریقہ ان کتب خانون کی امداد کا یہ ہوسکتا ہے کہ بہت سے اخبار اور رسالہ جو ہم امداداً خریدتے ہین اور جن کے پڑہنے کی لیے ہمین بہت کم وقت ملتا ہے ہم ان کتب خانون کو دیدیا کرین تاکہ غریب طالب علم اور کم استطاعت لوگ ان سے مستفید ہوسکین۔

کتب خانون کے فوائد ایسے نہین کہ اعداد و شمار سے بتاے جاسکین

لیکن وہ اس قدر ظاہر ہین کہ اُن پر کسی تفصیلی بحث کی ضرورت نہین۔ ہمین اپنی زندگی مین اکثر ایسے صاحبون سے ملنے کا اتفاق ہوا ہوگا کہ جن کی تعلیم محض ابتدائی یا کم درجہ کی ہوئی ہے مگر صرف کتب خانون کی بدولت اور مطالعہ کے ذوق سے اُن کا علم وفضل اس پایہ کا ہے کہ وہ اُن لوگون سے بدرجہا افضل ہو گئے ہین جو ڈگریان تو اعلے امتحانات کی رکھتے ہین مگر مطالعہ کا شوق نہین رکھتے۔ ان مین سے بعض ایسے بھی گزرے ہین جنھون نے دنیا مین بڑا نام پیدا کیا ہے اور بنی نوع انسان کے محسن ہوے ہین۔ ہمارا فرض ہے کہ مدرسون کی تعلیم کے ساتھ ہم طالب علمون مین ان کتب خانون کے ذریعہ سے ذوق مطالعہ بھی پیدا کرین۔ کیونکہ بغیر اسکے کوئی امتحان اور کوئی ڈگری قابل وقعت نہین ہو سکتی۔

## اُردو ٹائپ

اب مین آپ صاحبون کی توجہ ایک اور چیز کی طرف مبذول کرنا چاہتا ہون جو اگرچہ ہمارے لیے نئی تو نہین ہے مگر ہم نے کبھی خاص طور سے اسپر غور نہین کیا ہے۔ مین جہان سر سید احمد خان مرحوم کے اور احسانات کا اعتراف کرتا ہون وہان مین اُن کی اُس حیرت انگیز دوراندیشی اور عاقبت بینی کا بھی قایل ہون جو اُنھون نے اردو ٹائپ کے بارے مین ظاہر کی۔ سر سید مرحوم نے ابتدا سے

اردو ٹایپ کی حمایت کی علی گڑھ انسٹٹوٹ سوسائٹی کے قیام کے ساتھ اردو ٹایپ
کا مطبع بھی قایم کیا اور اُن کا مشہور اخبار علی گڑھ انسٹٹوٹ گزٹ جواب تک جاری ہے
اور اُن کا قابل قدر رسالہ "تہذیب الاخلاق" جس کا مسلمانون کے اخلاق و
اصلاح پر بے انتہا عمدہ اثر پڑا اور اُن کی تصانیف سب اردو ٹایپ مین چھپتی تھین
اگرچہ ہم نے اسوقت اس کی قدر نہین کی بلکہ ایک حد تک مخالفت کی لیکن
اب ہمین اس کی قدر معلوم ہو رہی ہے - زمانہ بدل گیا ہے اور بدلتا جاتا ہے -
علم کی عام اشاعت کی ضرورت روز بروز بڑہتی جاتی ہے اور اب سوائے اسکے
کوئی چارہ نہین کہ ہم اُن طریقون کو اختیار کرین جو اس اعلیٰ مقصد مین سہولت
پیدا کر سکتے ہین - دنیا کے دوسرے ممالک کا ذکر چھوڑئے خود ہندوستان کی
اکثر زبانون نے ٹائپ اختیار کر لیا ہے - لیتھو نے ہمارے علوم کی اشاعت مین
جو کام کیا ہے مین اسکا احسانمندی کے ساتھ اعتراف کرتا ہون لیکن اب شدید
ضرورت ہے کہ ہم ایک قدم اور آگے بڑہین اور اپنی رفتار کو تیز کرین - بڑی وجہ
اس امر کی کہ ہم کیون ہندوستان کی دوسری زبانون سے پیچھے رہ گئے یہ معلوم
ہوتی ہے کہ ہمین نستعلیق خط بہت عزیز ہے اور حقیقت یہ ہے کہ دنیا کا کوئی خط
حسن و خوبی مین اس کا مقابلہ نہین کر سکتا اور یہ ہمارے بزرگون کے صنعتی ذوق

اور محنت کی ایک ایسی یادگار رہے جس پر ہمین ہمیشہ فخر رہے گا
مگر مشکل یہ ہے کہ موجودہ ٹائپ اس کا متحمل نہین۔ ٹائپ کی بھدی مشین
اس کے حسن اور نازک جوڑون کو قائم نہین رکھہ سکتی۔ اس لئے
ہم مجبور ہین کہ نسخ کا ٹائپ اختیار کرین لیکن زمانہ حال مین ایسے ٹائپ
ایجاد ہوئے ہین جو نہایت خوبصورت ہین اور نستعلیق سے قریب
ہین اور مین آپ کو یہ خوش خبری سناتا ہون کہ اعلیحضرت حضور نظام خلد اللہ ملکہ
نے جن کے احسانات ملک کے اکثر علمی کامون اور تعلیمی درسگاہون پر
بے انتہا ہین، ایک ایسے ہی عمدہ اردو ٹائپ کی ریاست مین رائج
کرنے کی منظوری عطا فرمائی ہے۔ اگر ریاست حیدرآباد دکن سے باہر
بھی لوگون نے اس کے رواج دینے کی کوشش کی تو یہ سارے
ملک کے لئے باعث برکت ہوگا مجھے اس بات کے جتانے کی
ضرورت نہین کہ لیتھو کی وجہ سے کیسی کیسی مشکلات پیش آتی ہین۔ یہ
بات اظہر من الشمس ہے کہ باوجود ہزار کوشش کے اردو کتاب صحیح
نہین چھپ سکتی۔ اور اس سے مصنف کو جو دلی صدمہ ہوتا ہے اسکی
کیفیت کوئی اس کے دل سے پوچھے۔ علاوہ اس کے بین السطور

کا بہد اپنی حاشیہ کی عدم یکسانی تصحیح کی مشکلات اور خصوصاً اردو روزانہ اخبارات کی دقتیں سب یک لخت دور ہو جائین گی اور کتابین زیادہ صیحح اور مقبول صورت مین چہپنے لگین گی اس کے سوا خوبصورت نسخ ٹائپ کے پڑہنے مین نظر پر بہی زیادہ بار نہین پڑے گا۔ اور چونکہ ہمارے ہان بچون کو شروع ہی سے قرآن شریف پڑہایا جاتا ہے اس لئے انہین ایسے خط کے پڑہنے مین ابتدائی سے زیادہ سہولت ہوگی اس سے کوئی یہ نہ سمجہے کہ مین نستعلیق کو مٹانا چاہتا ہون مین اس کے حسن و خوبی کی دل سے قدر کرتا ہون۔ اردو ٹائپ کے رائج ہونے پربہی وہ بدستور قایم رہے گا۔ جس طرح دنیا مین ہر جگہہ طبع اور ویسے لکہنے کے دو دو خط ہین اس طرح یہان بہی دو رہین گے۔ ٹائپ کی ضرورت طبع کی سہولت کے لئے ہے جو ناگزیر ہے۔ مین مسلمانان جنوبی ہند کو یہ مشورہ دیتا ہون کہ اگر وہ اردو زبان کے ذریعہ سے علم کی عام اشاعت کے حامی ہین۔ اور چاہتے ہین کہ ملک مین صیحح سستی اور خوبصورت کتابون کی اشاعت ہو تو وہ ضرور اس کے رواج دینے مین کوشش کرین۔

# مسئلہ زبان

حضرات! قبل اس کے کہ مین اپنی ملکی زبانون کے متعلق گفتگو کرون مین ایک ضروری امر کا ذکر کرنا چاہتا ہون جس پر مینے مدتون غور کیا ہے اور مجھے امید ہے کہ آپ بھی اس پر غور فرمائین گے بلکہ عمل مین لانے کی کوشش کرین گے. ہم مین سے کون ہے جسے عربی زبان سے محبت نہین صرف اس لئے نہین کہ وہ ہمارے مقدس زبان ہے (اور بیشک یہ بڑی اور قوی وجہ ہے) بلکہ اس لئے بھی کہ تہذیب ذوق اسلامی روایات اور تاریخی تعلقات اس سے وابستہ ہین۔ اور دنیا کی نہایت فصیح وسیع اور کامل زبانون مین سے ہے ہین ان تمام وجوہ کی بنا پر ہر تعلیم یافتہ مسلمان کے لئے اس کی تحصیل لازمی خیال کرتا ہون۔ لیکن عام طور پر یہ زبان مشکل سمجھی جاتی ہے اور اس لئے اکثر نوجوان اس مشکل مین پڑنے سے بچتے ہین۔ علاوہ دوسری سہولتون کے جو اس کی تحصیل کے لئے پیدا کی جاسکتی ہین میرا یہ خیال ہے کہ اگر ہم ابتدائی جماعتون سے لیکر کالج کے درجون تک روزانہ صرف آدھ گھنٹہ ہر اسلامی مدرسہ مین عربی کی تحصیل مین صرف

کرین تو مجھے یقین ہے کہ اگر طالب علم کو اس پر کافی قدرت حاصل نہ بھی
ہوی تو اسمین شک نہین کہ اسے اس زبان سے ایک خاص مناسبت
پیدا ہو جائے گی اور اس کے سمجھنے اور پڑھنے مین زیادہ وقت باقی
نرہے گی۔ کم سے کم گروہ ادھ گھنٹے مین چند عربی جملے ہی حفظ کر لے گا تو
اسے ایک مدت کے بعد خاص لگاؤ پیدا ہو جائے گا اس تدبیر کا عمل مین
لانا کچھ مشکل کام نہین ہے۔ اگرچہ یہ وقت بہت کم ہے لیکن اگر تمام مدت
تعلیم پر حساب پھیلا جائے تو معلوم ہوگا کہ کسطرح قطرہ قطرہ دریا ہو جاتا
ہے اور غور کرنے کے بعد ہم سمجھین گے کہ اس کی منفعت کس قدر عظیم اور
نتیجہ خیز ہو گی۔ البتہ طریقہ تعلیم کی اصلاح نہایت ضروری اور جدید طرز کی کتابین

مین اب زبان کے دوسرے مسئلہ پر آتا ہون۔ انگریزی حکومت
سے قبل یہان اسلامی حکومت تھی اس زمانے مین علاوہ عربی کی فارسی
زبان کی تحصیل کا مسلمانان مدراس کو خاص شوق تھا ان کی تمام خط وکتابت
اور تعلیم فارسی مین ہوتی تھی۔ جنوبی ہند مین مدراسی مسلمان فارسی زبان
کے جاننے مین خاص طور پر مشہور تھے اور کچھ عرصہ قبل تک ان کا شوق
جاری رہا اور غالباً اب بھی ان مین اکثر فارسی دان موجود ہون گے۔

انگریزی سلطنت سے جہان اور تغیرات ظہور مین آئے ایک بڑا تغیر
یہ بہی ہوا کہ فارسی کی جگہ اردو نے لی اور وہ اوسکی صحیح جانشین ثابت
ہوئی۔ اہل مدراس نے ابتدا سے اس زبان کے سیکھنے اور رواج دینے
مین کوشش کی۔ اردو زبان کی وہ ابتدائی صورت جو "دکنی" کے نام سے
مشہور تہی اس مین ان کی تصانیف و تالیفات کثرت سے موجود ہین مین
خوش ہون کہ مسلمانان مدارس کو اس زبان کا بہت بڑا خیال ہے اور وہ
اسے اپنی قومی زبان خیال کرتے ہین اور حقیقت یہ ہے کہ انکے لئے
یہ کوئی جدید زبان نہین بلکہ ابتدا سے وہ اس کے حامی اور شایق ہین۔
یہ بہی کچہہ کم خوشی کی بات نہین کہ ملک کے دوسرے صوبون کے مسلمان
بہی جہان انکی مادری زبان اردو نہین اس زبان کی تحصیل مین کوشش کرتے
ہین اور سرکاری تعلیمی رپوٹون سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہر جگہہ مدراس
بمبئی۔ برہما۔ بنگال مین اس بات پر خاص زور دیتے ہین کہ سرکاری مدارس
مین اردو کی تعلیم جاری کی جائے۔ چنانچہ ان صوبون مین یا تو اردو مدرسے
جاری کردئے گئے ہین یا جاری ہونے والے ہین۔ اور سرکاری مدارس
مین مسلمان طلبہ کی کمی کی ایک وجہ یہ بہی بتائی جاتی ہے کہ ان مدارس

ہین سے اکثر مین اردو تعلیم کا انتظام نہین۔ میری مسرت اور بہی بڑہ جاتی ہے جب مین یہ دیکھتا ہون کہ مسلمانان ہند نے ایک ایسی زبان کو اپنی قومی زبان بنایا ہے جو خالص آریائی زبان ہے اور جو اس عظیم الشان ملک کے ہر حصے مین بولی یا سمجھی جاتی ہے اور اس لئے یہ صرف مسلمانون ہی کی زبان نہین بلکہ ملک کی عام زبان ہے اور ہندو مسلمانون کے باہمی اتحاد کا ایک قومی ذریعہ ہے اور اس لئے اس کی تحصیل و ترقی مین کوشش کرنا نہ صرف بحیثیت مسلمان کے بلکہ بحیثیت اہل ہند ہونے کے ہمارا بہت بڑا اعلی فرض ہے کیا یہ عجیب بات نہین کہ ہم وینم باڑی مین بیٹھے ہوے اپنی کانفرنس کی کارروائی اردو مین کر رہے ہین اور کیا اہل مدراس کا شوق اس سے ظاہر نہین ہوتا کہ انہون نے مجھسے خاص طور پر یہ خواہش کی کہ مین اپنا ایڈرس اردو مین پڑہون اور مین اسے اپنی خوش قسمتی سمجھتا ہون کہ اس وقت مین ان کی خواہش کے مطابق انکے ارشاد کی تعمیل کر رہا ہون۔

لیکن حضرات اس کے ساتھ ہی مین آپکو تاکید یہ یاد دلانا چاہتا ہون کہ آپ اس جوش اور شوق مین اپنی مقامی زبانون کو نہ بہلا دیجئے۔ مین نہایت خوش ہون کہ وینم باڑی ہائی اسکول مین ان کی تعلیم لازمی قرار دی گئی

ہے۔ مین اس سے بڑھ کر کوئی آفت نہین سمجھتا کہ مسلمان کسی ایسی ثقافتی بان
کو ترک کردین جسمین ان کی اور انکے ہمسایہ قوم کی زندگی بسر ہوی ہے اور جن سے
انہین کاروبار اور معاشرتی معاملات مین تقریباً ہر روز ملنا جلنا پڑتا ہے۔
اور جنکے ساتھہ رہنا سہنا اور بسنا ہے مین اس بات کو ہرگز پسند نہین کرتا اور
کسی طرح جایز نہین رکھہ سکتا کہ کسی ملکی زبان کا تعلق مذہب سے منسوب
کیا جائے۔ اس بدنصیب ملک کی مختلف اقوام مین نفاق و عداوت کے
اور اسباب کیا کم ہین جو ایک نیا شاخسانہ کھڑا کیا جاے اور اس بھڑکتی
ہوی آگ مین تیل ڈالا جائے۔ تہوڑی دیر کے لئے فرض کیجئے کہ مسلمان تامل
یا تلنگی کا شاعر ہے اور اس کے گیت جنوبی ہند مین ایسے ہی مشہور اور
ہر دل عزیز ہون جیسے سر رابندر ناتہہ ٹیگور کے گیت بنگال مین تو آپ
خیال فرما سکتے ہین کہ اس کا کسقدر عجیب و غریب اثر ہندوؤن کے دلون پر
ہوگا اور انکی ہمدردی کسقدر مسلمانون کے ساتھہ بڑھ جائے گی۔
ہمارے دلون مین جو انگریزون کی وقعت ہے اور ان سے ایک قسم
کی ہمدردی ہے اس کا منجملہ اور اسباب کے ایک سبب انکا حیرت انگیز علم ادب ہے۔
شیکسپیر، بیکن، برک یا براوننگ کے پڑھنے سے جو خیالات ہمارے

دل مین موج زن ہوتے ہین ان کی وجہ سے خود بخود وہم انگریزی قوم کے
مداح ہو جاتے ہین میںنے جو عربی اور مقامی زبان کی تحصیل پر زور دیا
ہے تو اس سے میرا یہ مقصد ہے کہ مسلمان اپنے مذہب پر ثابت قدم
رہین اپنے ملک سے محبت کرین اور ان دونون کی عظمت پر فخر و ناز
کرین اور اپنے ہم مذہبون اور دیگر اہل مذاہب سے اعتماد و ہمدردی کا برتاو رکھین

مشرقی مغربی معاشرت

مین چاہتا ہون کہ آپ مغرب کے تمام مادی فوائد کو حاصل کرین
لیکن اسکے ساتھہ مین یہ بھی چاہتا ہون کہ آپ اپنے مذہب اپنے لباس
اور اپنی صنعت کو قایم رکھین۔ مین مسٹر ایل ہرن کی پر لطف کتاب
اوٹ آف دی ایسٹ مین سے چند جملے سناتا ہون جو اس نے اس کے متعلق لکھے
ہین۔ وہ لکھتا ہے کہ ”جو کچھہ اس نے (جاپان نے) کیا ہے۔ اور
کر رہا ہے اس کے لکھنے کے لیے کئی دفتر چاہئین مگر اس قدر کہنا کافی ہے کہ
اوس نے ہماری صنعت و دستکاری ہمارے عملی سائینس۔ ہماری اقتصادی
مالی اور قانونی تجربات مین سے بہترین حصہ انتخاب اور اختیار کیا ہے
اور ہر صورت مین اعلیٰ نتایج حاصل کئے ہین اور ہمیشہ ہمارے مستعار
حصہ کو اپنی ضروریات کے مطابق نئی صورت مین ڈھال لیا ہے۔ لیکن

اس نے ہمارا مغربی لباس مغرب کی معاشرتی عادتیں مغربی فن تعمیر یا مغربی مذہب اختیار نہیں کیا۔ کیونکہ ان کے داخل ہونے سے اسکی قوت بجائے بڑھنے کے ضعیف ہوجاتی" لباس کے متعلق وہ کہتا ہے کہ "غیر ملکی لباس جاپانی عہدہ داروں نے اختیار کیا ہے لیکن وہ اسے صرف دفتر کے اوقات میں مغربی طرز کی عمارتوں میں پہنتے ہیں جہاں جدید زمانے کی میزیں کرسیاں موجود ہیں۔ ایک بار ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ جاپانی نے میرے ایک دوست سے کہا کہ "ہم نے مغربی لباس صرف عارضی طور پر اختیار کیا ہے جیسے بعض جانور اپنی حفاظت کی غرض سے بعض موسموں میں خاص رنگ اختیار کر لیتے ہیں،" میں خاص طور پر اپنے لباس اور عادات پر ثابت قدم رہنے کے لئے اس لئے زور دیتا ہوں کہ اسمیں زیادہ کفایت شعاری ہے اور بڑی بات یہ ہے کہ اپنے لباس اور عادات پر قایم رہنے سے ہم درحقیقت اپنی سوسائٹی کے لئے زیادہ مفید ہو سکتے ہیں اور بیجا اسراف سے بچ کر اپنی قوت اپنا وقت اور روپیہ کو اچھے کاموں میں لگا سکتے ہیں۔ میں اس موقع پر یہ بھی بتانا چاہتا ہوں کہ اس طریقہ سے نہ صرف ہم اسراف سے بچتے ہیں۔ بلکہ

ہمارے اخلاق بھی برے اثرات سے محفوظ رہتے ہین۔ جو لوگ محض
نقالی کے طور پر دوسرون کی معاشرت اختیار کر لیتے ہین۔ ان کے
اخلاق و اطوار پر بہت برا اثر پڑتا ہے اور تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے
کہ انہین اپنی قوم و ملک سے ایک اجنبیت سی پیدا ہو جاتی ہے۔

### مجالس امداد باہمی

اس ضمن مین مین اس بڑی تحریک کا ذکر کرنا چاہتا ہون جسکی
ضرورت کو اگرچہ اس سے بہت قبل میرے صوبہ کے افسر سر ڈیوڈ
وڈربرن نے اپنے پمفلٹ موسومہ "ولیج بینکس فار دی دکن" مین
ظاہر کیا تھا لیکن اس تجویز کو عمل مین لانے کی تعریف کے مستحق درحقیقت
آپ کے صوبہ کے افسر سر فریڈرک نکلسن ہین جنکی قابل قدر اور مستند
رپوٹ اب ہمین ہر جگہ دستیاب ہو سکتی ہے۔ یہ تحریک مجلس ہائے
امداد باہمی کی ہے۔ یہ تجویز اگر کامیابی کے ساتھ اور عام طور سے
تمام ملک مین رائج ہو گئی تو ہندوستان کے لئے بہت بڑی موجب
برکت ہو گی جس طرح مسلمانون کی تعلیم کے لئے آپ کو دائم یاری مین
ہین مین چاہتا ہون کہ اسیطرح جنوبی ہند کے مسلمانون مین
ایک دوسرے فرشتے پیدا ہو جائین جو اس نہایت مفید تحریک کے

رائج کرنیکا بیڑا اٹہالیں آپ میں سے جن صاحبوں نے پولیٹکل اکانمی کا مطالعہ فرمایا ہے تو مجھے یقین ہے کہ جسطرح تیس سال قبل راش ڈیل پاینرز اور ریفن سائن کی کیفیت پڑہکر میرے دل میں ایک عجیب ولولہ پیدا ہوا تہا وہی حالت آپکی ہوئی ہوگی کیا یہ حیرت انگیز نہیں ہے کہ ایک سوسائٹی جسکا ابتدائی سرمایہ بہت ہی خفیف ہو وہ ایک ایسا عظیم الشان کام کر دکہائے کہ اسکے کارخانے بہی ہوں کتب خانے بہی ہوں اور مٹنے اور جمع ہونے کے ہال بہی ہوں یہ پڑہ پڑہ کر ہمارے دلوں میں کسقدر جوش پیدا ہوتا تہا کہ کاش کوئی ایسی ہی تحریک ہندوستان کی غریب اور بے شمار رعایا کو قرض کی مصیبت سے نجات دینے کیلئے جاری ہو خدا کا شکر ہے کہ ہماری وہ تمنا اب پوری ہو چلی ہے ریاست حیدرآباد نے حال ہی میں پنجاب گورنمنٹ سے ایک ایسے عہدہ دار کی خدمات مستعار لی ہیں جنہوں نے اس تحریک کو وہاں بہت کامیابی سے چلایا ہے۔ اور جب مینے ان سے یہ دریافت کیا کہ وہ پنجاب کی کوئی ایسی مثال بتا سکتے ہیں جیسی کہ راش ڈیل پاینرز کی تو انہوں نے مجھے ایک ایسی ہی حیرت انگیز مثال بتائی جسے میں آپ کو سنائے بغیر نہیں رہ سکتا مختصر یہ

ایک گاؤن مین جسکی آبادی ۵۰۰ کی ہے اور جسمین صرف مسلمان آزاد مین آباد ہین ایک مجلس قایم کی گئی اُن کی ساکہہ ایسی کم ہو گئی تہی کہ کوئی ساہوکار اُنہین قرض نہین دیتا تہا اور وہ اس قدر مفلس تہے کہ قیام مجلس کے وقت گیارہ روپیہ سے زیادہ جمع نکر سکے لیکن آپ کو سنکر بیحد حیرت ہوگی کہ وہی مجلس جو ۱۹۰۶ء مین گیارہ روپیہ کے سرمایہ سے کہولی گئی تہی ۱۹۰۹ء مین اسکا سرمایہ ۱۴۰۰۰ اور ۱۹۱۳ء مین تین لاکہہ ہو گیا۔ کیا یہ ایک زندہ مثال ایسی نہین ہے کہ جسکی تقلید کیجاے؟ مین مسلمانان جنوبی ہند سے اس تمام قوت کے ساتھ جو میرے امکان مین ہی درخواست کرتا ہون کہ اُنہین ایسے تجارتی مرکز مین جیسا کہ وینم باڑی ہے ضرور اس تحریک کو فروغ دینا چاہئے۔ اس مسلہ کے ذکر کرنے اور زور دینے سے میرا منشا یہ ہے کہ مجالس امداد باہمی کے قیام سے لوگون مین تعلیم کا شوق پیدا ہوگا اور تعلیم سے ان مجالس کو مدد ملے گی ابتدائی تعلیم اور یہ مجالس ایک دوسرے کے لئے لازم وملزوم اور ایک دوسرے کی علت ومعلول ہین۔

---

# تجارت وحرفت وصنعت

ہین یہ کہہ چکا ہون کہ مینے مجالس امداد باہمی کا خاص طور پر اس لئے یہان ذکر کیا ہے کہ وانیم واڈی ایک تجارتی مرکز ہے اور اگرچہ وانیم واڈی اسلامیہ ہائی اسکول نے اپنے نصاب تعلیم ہین کسی قدر اسکا لحاظ رکہا ہے۔ لیکن جب تک یہان کے ہمدرد تجار اس مدرسہ کے طالب علمون کو عملی طور پر مدد نہ دینگے محض کتابی تعلیم کام نہین آسکتی۔ مجہے یہان کے دور اندیش اور عالی ظرف تاجرون سے پوری توقع ہے کہ جسطرح انہون نے اپنی فیاضی سے ایک اعلیٰ درجہ کا کامیاب ہائی اسکول قایم کردیا ہے اور اور جو یقین ہے کہ بہت جلد ان کی دریا دلی اور ہمت کی بدولت کالج کے درجہ کو پہنچ جاے گا وہ اپنے گردوپیش کے حالات کے لحاظ سے اپنی ملکی حرفت وصنعت و تجارت کو بہی فروغ دینے ہین سعی فرمائینگے اور اس کے لئے یہان کے طالب علم سب سے بہتر ذریعہ ہین۔ علمی ترقی کے ساتہہ جب تک ہم مادی ترقی کا پورا خیال نہ رکہین گے ہم صحیح معنون مین کبہی کامیاب قوم نہین ہوسکتے۔ اگر اس اسکول کی قابل قدر کوششون کے ساتہہ یہان کے ہمدرد و تجربہ کار تاجرون کی عملی سعی بہی شامل حال رہی تو یہ ایک ایسا شاندار

کام ہوگا کہ تمام ہندوستان مین وانیم واڑی کا نام عزت و فخر کے ساتھہ لیا جائے گا۔ امید ہے کہ منتظمین اسکول اور تاجران شہر مل کر اس تجویز کو عمل مین لانے کیلئے ضرور کوئی صورت نکالین گے کیونکہ یہ اندیشہ عام طور پر بڑہتا جاتا ہے کہ تعلیمی ترقی کے ساتھہ ساتھہ ملک کی تجارت اور حرفت و صنعت پیچھے ہٹتی جاتی ہے اور ملک کے تعلیم یافتہ سرکاری ملازمتون کی تلاش مین سرگردان ہین۔ اگر حالت یہی رہی تو سمجھہ لیجئے کہ اس سے بڑہکر ملک کی اور کوئی بدقسمتی نہین ہوسکتی۔

مین اس موقع پر اس سے زیادہ کچھہ نہین کہنا چاہتا۔ کیونکہ یہ ایسا معاملہ ہے کہ جسکا تعلق تمام ہندوستان اور ہندوستان کی تمام اقوام سے یکسان ہے۔ حال ہی مین ایک کمیشن ملک کی صنعت و حرفت وغیرہ کی تحقیقات کے لئے قایم ہوا ہے جو اس مسئلہ کے تمام پہلوؤن پر غور کرے گا اور امید کی جاتی ہے کہ اس کے نتائج ملک کے حق مین مفید نکلین گے۔

---

حضرات! ہندوستان مین ہم مسلمانون کی حالت بہت نازک ہے۔ ایک طرف ہمارا تعلق حکومت سے ہے اور دوسرے طرف ہمسایہ اقوام سے۔

دنیا مین کوئی حکومت کامل اور بے عیب نہین ہوتی جہان ہم اسکے فروگزاشتون پر نظر ڈالتے ہین وہان ہمین اس کے انصاف و امن جدید تعلیم و جدید خیالات کی اشاعت کا بھی ممنون ہونا چاہئے ہمین اسکی قدر اس وقت معلوم ہوگی جب ہم اپنے تئین اہل حکومت کی جگہ پر فرض کر کے غور کرین اور دیکھین کہ اگر حکومت ہمارے ہاتھہ مین ہوتی تو باوجود ان تمام مشکلات اور اختلافات کے جو قدم قدم پر حکومت کی سد راہ ہین۔ ہم اس سے بہتر کارہائے نمایان کر سکتے تھے جو برٹش گورنمنٹ نے ہندوستان مین انجام دئے ہین۔ کیا یہ حیرت انگیز اور عجیب غریب بات نہین کہ مٹھی بھر آدمی ایک دوسرے دنیا سے آکر ایک ایسے ملک مین حکمران ہین جسمین مذاہب کا اختلاف زبانون کا اختلاف موسمون کا اختلاف تمدن کا اختلاف اور ایسے ہی بے شمار اختلافات ہین ان مشکلات و اختلافات کی کم کرنے کی ایک ہی صورت ہے کہ گورنمنٹ ہم پر اور

ہم گورنمنٹ پر اعتبار کرین ایک دوسرے کے معاون اور یار و مددگار رہین. کیونکہ اعتبار سے اعتبار اور بے اعتباری سے بے اعتباری پیدا ہوتی ہے. مسلمانون نے گذشتہ زمانہ مین اور اس سے بڑھکر حال کے زمانہ مین اپنی دوستی اور وفاداری کا پورا حق ادا کیا ہے اور باوجود ان غیر متوقع تعزرات کے جن کی صراحت کی یہان ضرورت نہین مسلمانان ہند کی حالت بہت نازک ہو گئی تہی مگر وہ مطلق نہین ڈگمگائے اور اپنی دوستی اور وفاداری مین ثابت قدم رہے ہمین یقین رکہنا چاہیے کہ اس اعتبار اور وفاداری کی داد ہمین ضرور ملے گی اور جنگ کے بعد اہل ہند کو ضرور ایسے حقوق عطا ہون گے جو ہماری تعلیم و ترقی اور فراغت و مرفہ الحالی کا موجب ہونگے۔

لیکن حکومت کی کامیابی اور ملک کی خوش نصیبی اس مین ہے کہ ہم اور ہمارے ہندو بہائی آپس مین خلوص و محبت سے رہین اور ان چہوٹی چہوٹی اور بے حقیقت باتون پر لڑنا جہگڑنا چہوڑ دین جو ہم دونون کے لئے باعث ننگ ہین کیا یہ ممکن ہے کہ ہم جو ایک خاک سے پیدا ہوے ایک آب و ہوا مین پلے اور ایک مادر ہند کے فرزند ہین۔

آپسمین لڑین جھگڑین حسد و نفاق رکھین اور پھر زندہ و خوشحال رہسکین؟
ہماری ترقی، ہماری خوشحالی نہین بلکہ ہماری زندگی اور اس ملک کی نجات
ہمارے اتفاق و اتحاد مین ہے لیکن یہ امر ہم سب کی مسرت کا باعث ہے
کہ صوبہ مدراس ان تنگ خیالیون اور ان حاسدانہ رقابتون سے پاک ہے
ہندو مسلمانون کے تعلقات یہان زیادہ دوستانہ اور مخلصانہ ہین اور یہ ہم سب
کے لئے بہت مبارک فال ہے اور عجب نہین کہ اسی اتحاد کا یہ نتیجہ ہے کہ
مسلمانونکی تعلیمی حالت بہ نسبت دوسرون صوبون کے یہان زیادہ بہتر ہے۔

مگر حضرات ان مقاصد کا حصول صرف ایک چیز پر منحصر ہے۔ وہ
تعلیم اور صحیح طریقۂ تعلیم ہے۔ جہالت کے معنے اب صرف بے علمی ہی
کے نہین بلکہ اس مین بد اخلاقی رذالت افلاس اور بے حمیتی کے معنی بھی
پنہان ہین۔ آؤ ہم سب اس بات کا بیڑا اُٹھائین کہ جسطرح بنے ہم جہالت کا
زور توڑین، ملک کے گوشہ گوشہ مین علم و ایمان کا نور پھیلائین۔ اور
اس کمال انسانیت و ترقی تک پہنچ کے رہین۔ جس کی تمنا مادر ہند کے
ہر سچے فرزند مین موج زن ہے۔

۴۸۶/۹۲

# خطبۂ افتتاحیہ

محمد اکبر نذر علی حیدری بی-اے

انڈین فینانس ڈپارٹمنٹ فیلو بمبئی و مدراس یونیورسٹی
و ہوم سکریٹری سرکار نظام خلد اللہ ملکہ

## صدر نشین

اجلاس سی و یکم آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس

منعقدہ ۲۷- دسمبر ۱۹۱۷ء

بمقام کلکتہ

مطبوعہ دارالطبع سرکار عالی حیدرآباد دکن

بسم اللہ الرحمن الرحیم



**حضرات** ! مجھے کم و بیش ایک چوتھائی صدی سے اپنی بساط کے موافق تعلیمی معاملات سے خاص دلچسپی اور شوق رہا ہے اور اس مدت میں میں نے تعلیم کی مختلف تحریکات اور مدارج پر کچھ نہ کچھ غور کیا ہے۔ نیز اپنے فرائض منصبی کے لحاظ سے بھی میں ہندوستان کی سب سے بڑی ریاست میں ترویج و ترقیٔ تعلیم پر مامور ہوں۔ مجھے اس عرصے میں مختلف حیثیتوں سے یہ ثابت ہو گیا ہے اور میرے دل پر اس کا گہرا نقش ہے کہ اس زمانے میں ہندوستان کی ترقی و فلاح کا دار و مدار صرف تعلیم پر ہے اور ملک کی سب سے بڑی خدمت جہالت کے مٹانے اور اشاعت و حمایتِ تعلیم میں ہے۔ اس لئے میرے لئے اس سے بڑھ کر کوئی مسرت اور اس سے زیادہ کوئی فخر نہیں ہو سکتا کہ میں اس معزز کانفرنس کا ( جو مسلمانانِ ہند کی سب سے بڑی تعلیمی جماعت ہے ) صدر انتخاب کیا جاؤں۔ میں آپ کا دلی احسانمندی کے ساتھ شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے مجھے اس عزت کے قابل سمجھا۔ میں اپنی زندگی کے اس دن کو ہمیشہ فخر و مباہات کے ساتھ یاد کرونگا۔ لیکن جب میں اس کام کی اہمیت اور ذمہ داریوں

کو دیکھتا ہوں اور اُن قابل اور فاضل حضرات کی فہرست پر نظر ڈالتا ہوں جو اس سے قبل اس کرسئ صدارت کو زینت دے چکے ہیں تو اپنے آپ کو اس جگہ پر دیکھ کر اپنے دل میں محجوب ہوتا ہوں اور سمجھتا ہوں کہ اس سلسلۂ زرّین میں شاید سب سے کم زور کڑی مَیں ہی ہوں۔ مجھے اپنے ضعف کا اعتراف ہے۔ اور اگر میں اس خدمت کو کامل طور پر انجام نہ دے سکوں جو آپ نے میرے سپرد کی ہے اور مجھ سے وہ توقعات پوری نہ ہوں جو آپ نے خیال کر رکھی ہیں تو مجھے یقین ہے کہ تنگیِ وقت کا عذر آپ کی نظرِ کرم اور میرا دلی خلوص اس قصور کی تلافی کر دیں گے +

**حضرات**! یہ زمانہ نفسانی کارستانیوں کا سب سے بڑا مظہر ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاک کا پُتلا ہوا و ہوس کے جنون میں سارے عالم کو تہ و بالا کر دینے میں دریغ نہیں کریگا۔ اسی **نفسانیت** کی بدولت آج تمام دنیا میں سیاسی، اخلاقی اور اقتصادی تہلکہ مچا ہوا ہے۔ اور کوئی ملک اور کوئی قوم ایسی نہیں ہے جہاں اس مصیبت کا رونا اور جہاں اس آفت کا ماتم نہیں ہے۔ اور باوجود تین سال گزرنے کے کوئی نہیں کہ سکتا کہ اس کا کیا نتیجہ ہو گا ؟ کوئی نہیں بتا سکتا کہ مشیتِ ایزدی کیا ہے ؟ اور اِس تاریکی کے پیچھے جو ہر طرف چھائی ہوئی ہے کیا پنہاں ہے ؟ لیکن ایک امید ہے کہ جس پر ہم قائم ہیں اور جو حاکم و محکوم اور راجا اور پرجا دونوں کے دلوں میں یکساں موج زن ہے۔ جس طرح طوفان کے بعد سکون اور تاریکی کے بعد روشنی کا ہونا یقینی ہے اسی طرح اس سیاسی اور

اقتصادی ہیجان کے بعد ایک اطمینان کا زمانہ آنے والا ہے جو انسانی ترقی کا جدید دور ہوگا اور جس کا سب سے ممتاز جز تعلیم کی نئی تحریک ہوگی +

# یادِ رفتگان

قطع نظر اس عالمگیر مصیبت کے ہم جب اپنے ملک پر نظر ڈالتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ گزشتہ سال ہمارے لئے کچھ کم مصیبت انگیز نہ تھا - افسوس کہ ہم میں سے چند ایسے بزرگ اٹھ گئے کہ جن کی رہنمائی، جن کا علم و فضل اور جن کی نیک نفسی ہمارے لئے باعث فخر اور موجب تسکین تھی - سب سے اول میں اس بزرگ قوم کا ذکر کرتا ہوں جو ہندوستان کا سچا فدائی تھا - اس کی زندگی پاک اور سادہ تھی اور تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد ہی سے اس نے اپنی ساری زندگی ملک کی خدمت میں بسر کردی - میں اس چھوٹے قد کے گورے چٹے بزرگ کو جو اکثر سرخ ریشمی پائجامہ پہنے رہتا تھا لڑکپن سے جانتا تھا اور جب ہم مدرسہ جاتے اور وہ کہیں راستہ میں نظر آجاتا تو آپس میں کہتے تھے کہ "وہ دادا بھائی ماسٹر جا رہا ہے" - اس نے اپنی زندگی مدرّسی سے شروع کی اور یہی نہیں کہ اس نے لڑکے لڑکیوں کی تعلیم میں کوشش کی یا وہ کالج میں پروفیسر تھا بلکہ وہ ہمارا حقیقی معلّم تھا اور آخر دم تک ہمارا معلّم رہا - اِس زمانہ میں حُبِّ وطن کا سبق

اُن نے ہمیں سکھایا ۔ اس کی ساری زندگی ابتدا سے آخر تک ابنائے
وطن کے لئے سبق آموز ہے ۔ ہندوستان اُس کا اوڑھنا بچھونا اور
اس کی ترقی اس کی زندگی کا سب سے بڑا مقصد تھا ۔ جدید
ہندوستان کے بنانے میں سب سے زیادہ اسی محترم بزرگ نے حصہ
لیا ۔ اور جب ہندوستان کے دورِ جدید کی تاریخ لکھی جائے گی تو
دادا بھائی نوروزجی کا نام سب سے اوّل آئے گا *

میں سچ کہتا ہوں کہ میرا دل بھر آتا ہے جب کبھی میں اپنے
دوست مولانا سید کرامت حسین مرحوم کا ذکرِ خیر کرتا ہوں ۔ ان کا
علم و فضل اور تبحّر ، اُن کی پاک صاف اور سادہ زندگی ، ان کا ایثار
اُن کی صداقت یہ ایسی خوبیاں ہیں کہ ہمیں اپنی قوم میں ڈھونڈے
نہیں ملتیں ۔ وہ اپنے خیال میں نہایت پختہ اور اپنی دُھن کے
پکّے تھے ۔ انھوں نے درویشانہ زندگی بسر کی اور اپنا تمام اثاثہ تعلیم
نسواں کے نذر کردیا جس کے وہ ہمیشہ سے بڑے حامی اور دل دادہ
تھے ۔ وہ اپنے علم و فضل ہی میں نہیں بلکہ اخلاقی خوبیوں میں
بھی جامع کمالات مشرق و مغرب تھے ۔ میں نے اُن کی صحبت سے
بہت کچھ فیض حاصل کیا اور میرے دل میں اُن کی اس قدر وقعت
ہے کہ میں اُنہیں کبھی نہیں بھول سکتا ۔ افسوس کہ اُن کی وفات
سے ہماری قوم میں ایک ایسی جگہ خالی ہوگئی ہے کہ اب اُس کا پر
ہونا دشوار نظر آتا ہے *

پرنسپل ورڈس ورتھ کے نام سے ہندوستان کے دُوسرے
صوبوں کے لوگ اس قدر واقف نہیں جس قدر اہل بمبئی اور وہاں

بھی اب نوجوان تعلیم یافتہ غالبًا پرنسپل موصوف کے حالات سے زیادہ تر واقف نہ ہوں گے۔ اس نے اپنے علم و فضل اور اپنے اعلیٰ خیالات کا یہاں کے تعلیم یافتہ طبقے پر اور اُن کے ذریعہ سے تمام مُلک پر بہت اچھا اثر ڈالا تھا۔ مسٹر **تلنگ** اور مسٹر **گوکھلے** جیسے نامور بزرگ یا وہ سرگرم نوجوان لوگ جو جمشید جی تاتا کمپنی کے دست و بازو اور دل و دماغ ہیں، اُسی کی تعلیم کے خوشہ چیں ہیں۔ پرنسپل **ورڈس ورتھ** نے اپنے فرائض بہ حیثیت ایک تعلیمی افسر کے محدود نہیں کر رکھے تھے بلکہ اس نے مُلک کی تمام اہم تحریکات میں اپنی قلم اور زبان سے ہمیشہ مدد دی۔ وہ درحقیقت ہندوستان کا ہمدرد اور ہماری ترقی کا خواہاں تھا۔ اس شخص کے ملنے سے انگریزی قوم کی وقعت دل میں پیدا ہوتی تھی۔ یہی وہ نیک باطن، ہمدرد اور روشن خیال انگریز ہیں جو انگریزوں کے لئے باعث فخر ہیں اور جنھوں نے انگریزوں اور ہندوستانیوں میں رشتۂ اتّحاد و مودّت کو مستحکم کیا اور ہمارے دلوں پر اپنی خوبیوں کا گہرا نقش چھوڑا۔ اگر سررشتۂ تعلیم میں ایسے ہی فاضل، مخلص اور ہمدرد انگریز آتے رہتے۔ اور نوجوان طلبہ کو ایسے شریف النفس انگریزوں سے سابقہ پڑتا رہتا تو شاید ہندوستان کی موجودہ نسل پر بدنامی کا وہ داغ نہ لگتا جس سے ہمیں شرمندہ ہونا پڑتا ہے اور جس قدر جلد ممکن ہو ہمیں اُس کے مٹانے کی کوشش کرنی چاہئے۔ پرنسپل **ورڈس ورتھ** کی وفات سے ہمارا ایک محسن دنیا سے اُٹھ گیا اور ہمیں اس پر حقیقی رنج و افسوس ہے ✤

# تحقیق واقعات کی ضرورت

**حضرات** ! مسلمانانِ ہند کے تعلیمی مسائل پر بحث کرتے وقت سب سے بڑی مشکل میں نے یہ محسوس کی کہ اس بارے میں صحیح اور مکمل اعداد و شمار و واقعات ایسے موجود نہیں جن سے ضروری مدد مل سکے افسوس ہے کہ کانفرنس کی طرف سے مجھے ایسے تنگ وقت میں اطلاع ملی کہ میں یہ تمام اعداد و شمار فراہم نہ کر سکا۔ ورنہ میں اس بات کے دکھانے کی کوشش کرتا کہ اولاً مختلف صوبوں کے مسلمانوں نے تعلیم کے مختلف مدارج اور شعبوں میں کہاں تک ترقی کی ہے۔ دوم دوسرے اقوام کے مقابلے میں ان کی رفتارِ ترقی کیا رہی ہے؟ اور ان میں اور دوسرے اقوام میں جہالت نے جو تفاوت پیدا کر رکھا ہے وہ کم ہو رہا ہے یا زیادہ ؟ یا اُسی قدر ہے جو پہلے تھا ؟ کیا وہ فی الحقیقت میدانِ تعلیم میں دوسرے اقوام سے قریب ہوتے جاتے ہیں تاکہ اپنے عزیز وطن کے معاملات و مسائل کے طے کرنے میں برابری کے دعوے سے شریک ہو سکیں ؟ مجھے اس کے متعلق زیادہ زور دینے اور تاکید کرنے کی ضرورت نہیں کہ جب تک کانفرنس کی طرف سے وقتاً فوقتاً اس قسم کے صحیح اور مکمل اعداد و شمار اور واقعات شایع نہ ہوتے رہیں گے اُس وقت تک ہم صحیح طور سے یہ نہیں معلوم کر سکتے کہ ہماری حالت کیا ہے اور کون سے ایسے مسائل ہیں جن پر ہمیں فوری توجہ کرنی چاہئے اور کونسی ایسی تجویزیں ہیں جو ہمارے

